# سورۂ رحمٰن سے مشکلات کا حل

# فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ

نام کتاب : سورۃ الرحمٰن سے مشکلات کا حل
مصنف : محمد الیاس عادل
مطبع : طریف پرنٹرز لاہور
ناشر : مشتاق احمد
کتابت : محمد نعیم گیلانی
قیمت : 30 روپے

ملنے کا پتہ

رحمٰن بک ہاؤس اردو بازار کراچی
کتاب گھر اقبال روڈ راولپنڈی



# فہرست

# ابتدائیہ

اللہ تعالیٰ کی نازل کردہ کتاب قرآن مجید انسانوں کے لیے رشد و ہدایت کا عظیم سرچشمہ ہے۔ یہ کتابِ عظیم حکمت اور اسرار سے پُر ہے اس کی تمام آیات، الفاظ و حروف انسانیت کی بھلائی کا سب سے بہترین درس ہیں۔ یہ کتاب جو شفا ہے ہر انسان کے لیے اس کی ہر سورۃ پریشانی و مشکلات کے حل کا یقینی وسیلہ اور ذریعہ ہے انہی میں ایک سورۃ جو کہ سورۃ الرحمٰن کے نام سے قرآن پاک کی زینت ہوتے کا اعزاز لیے ہوئے ہے جس کی فضیلت اور تعریف حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے خود اپنی زبانِ اطہر سے بیان فرمائی ہے۔ یقیناً اس کے وسیلہ جمیلہ سے بارگاہ الٰہی میں مانگی ہوئی دعا قبولیت کا شرف حاصل کرتی ہے اس کی تلاوت سے ہر مشکل و پریشانی رفع ہو جاتی ہے اور اس کے لیے توجہ، یکسوئی اور یقینِ کامل کے ساتھ عمل کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگنا شرطِ اوّل ہے اس لیے کہ ایک حدیث پاک میں آتا ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔



"جب اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگو تو اس یقین کے ساتھ مانگو کہ وہ ضرور قبول فرمائے گا اور عطا فرمائیگا اور جان لو اور یاد رکھو کہ اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول نہیں کرتا جس کا دل اللہ تعالیٰ سے غافل اور بے پرواہ ہو۔" (ترمذی شریف)

قرآن پاک کی تلاوت کرنا نہ صرف دنیا میں فائدے کا باعث ہے بلکہ اس سے آخرت میں بھی بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے اُس دن کی پریشانی اور مشکل سے نجات کا راز بھی اس کی تلاوت میں مضمر ہے۔ ایک حدیث پاک میں حضرت ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے آپ فرماتے ہیں کہ مَیں نے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے سنا آپ فرماتے تھے کہ

"قرآن مجید پڑھو بے شک یہ قیامت کے دن اپنے پڑھنے والوں کی سفارش کرے گا۔" (مسلم شریف)

یعنی معلوم ہوا کہ قیامت کے دن بھی اس مقدس کتاب قرآن مجید کی دنیا میں کی گئی تلاوت انسان کے لیے بہت بڑے فائدے کا باعث ہوگی۔ قرآن مجید کی سورۃ الرحمٰن کی تلاوت کرنا بہت سی پریشانیوں اور مشکلات سے نجات کا بہترین ذریعہ ہے اس کی آیات شفا بخش ہیں۔ اس سورۃ کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ جہاں پر اس کو پڑھ کر فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے وہاں پر اس سورۃ میں جن پھلوں کا تذکرہ کیا گیا ہے اُن کی غذائی اہمیت اور شفائی اثرات و خواص

کا ذکر احادیث مبارکہ میں بھی ملتا ہے جس سے اس بات کو تقویت حاصل ہوتی ہے کہ سورۃ رحمٰن میں ذکر کردہ پھلوں سے بھی کما حقہ طور پر فائدہ حاصل کیا جا سکتا ہے جو کہ سورۃ رحمٰن ہی کی فضیلت و شان کے زمرہ میں آتا ہے۔ مثال کے طور پر اس کی ایک آیت مبارکہ میں کھجوروں کا ذکر کرتے ہوئے ارشاد باری تعالیٰ ہوتا ہے۔

فِيهَا فَاكِهَةٌ وَّالنَّخْلُ ذَاتُ الْأَكْمَامِ

(اس میں میوے اور غلاف والی کھجوریں)

کھجور کے طبی اور سحری خواص کا ذکر کرتے ہوئے حضرت عامر بن سعد بن ابی وقاص رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے والد محترم سے روایت فرماتے ہیں کہ میں نے سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام فرمایا کرتے تھے کہ،

"جس نے صبح اُٹھتے ہی عجوہ کھجور کے سات دانے کھا لیے اُسے اس دن جادو اور زہر بھی نقصان نہ دے سکیں گے۔"

(بخاری، مسلم، ابوداؤد)

سورۃ رحمٰن ہی میں انار کا ذکر اس طرح سے ہوا ہے کہ

فِيهِمَا فَاكِهَةٌ وَّنَخْلٌ وَّرُمَّانٌ۔

ان میں میوے اور کھجوریں اور انار ہیں۔

انار کے شفائی اثرات اور اس سے تقویت قلب حاصل کرنے اور معدہ کے جملہ امراض کو دور کرنے کے سلسلہ میں ایک روایت



اس طرح سے ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ

"انار کھاؤ اس کے اندرونی چھلکے (جھلی) سمیت اس لیے کہ معدہ کو نئی زندگی دیتا ہے" (ابن القیم)

بلاشبہ سورۃ رحمٰن بہت ہی فضیلت و شان رکھنے والی سورۃ ہے۔ کتاب ھذا میں سورۃ الرحمٰن کے حوالے سے وظائف و عملیات کے ذریعے پریشانیوں اور مشکلات کا نہایت سہل حل پیش کیا گیا ہے جو کہ بزرگانِ دین اور علماء کرام کے شب و روز تجربات، شوق اور جستجو کا حاصل ہے جس کو انہوں نے قرآن مجید کی عظیم الشان فضیلت رکھنے والی سورۃ الرحمٰن اور اس کی بابرکت آیات مبارکہ کو بارگاہ الٰہی میں وسیلہ کے طور پر پیش کر کے ان کی تلاوت اور ورد کر کے مختلف اعمال و وظائف کا لحاظ رکھتے ہوئے اپنی پریشانی اور مشکل کو پروردگار عالم سے حل کروایا ہے۔ کتاب ھذا میں اُن وظائف و عملیات کو بھی شامل کیا گیا ہے جن کے ذریعے سے بہت سے افراد کی مشکلات و پریشانیاں دور ہوئی ہیں اور انہوں نے بزرگانِ دین کے بتائے ہوئے سورۃ رحمٰن کے وظائف و عملیات سے بڑی اچھی طرح استفادہ کیا ہے اور خاطر خواہ فائدہ اٹھایا ہے۔ ان وظائف و عملیات کو ایک کتابی شکل میں پیش کرنے کا مقصد بھی یہی ہے کہ ان سے ہر کوئی فائدہ حاصل کر سکے اور دوسروں کو بھی فائدہ پہنچا سکے۔

والسلام

محمد الیاس عادل

# سورۂ رحمٰن کی فضیلت

سورۂ رحمٰن کی فضیلت کے ضمن میں اس سے بڑی بات اور کیا ہو سکتی ہے کہ جس طرح ہر چیز کی ایک زینت ہوتی ہے اسی طرح سورۂ رحمٰن کو یہ فضیلت حاصل ہے کہ یہ سورۂ قرآن مجید کی زینت ہے۔ اس کو تلاوت کرنے اور سماعت کرنے میں ایک خاص حسن اور خوبصورتی محسوس ہوتی ہے حلاوت و شیرینی قلب و جان میں اُتر جاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کی بڑائی، عظمت جلالت اور شان کا بیان سُن کر دل پر رقت طاری ہو جاتی ہے احادیث مبارکہ میں سورۂ رحمٰن کی فضیلت کا بیان کیا گیا ہے۔ چنانچہ ایک روایت میں آتا ہے کہ

"حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ میں نے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو یہ فرماتے ہوئے سُنا کہ ہر چیز کی ایک زینت ہے اور قرآن مجید کی زینت سورۂ رحمٰن ہے۔" (بیہقی)

ایک اور روایت میں آتا ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ جو کوئی اس سورۃ کو پڑھے اللہ تعالےٰ کی نعمتوں کا شکر ادا کرنے والا ہو۔

سورۂ رحمٰن کی ایک فضیلت یہ بھی ہے کہ اس میں ایک آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ۔ ایسی خاصیت رکھتی ہے کہ جب



حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے سامنے سورۂ رحمٰن کی تلاوت فرمائی تو صحابہ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم خاموش رہے اس پر حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ارشاد فرمایا کہ جب بھی میں جنات کے سامنے فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پڑھتا تو وہ کہتے (اے پروردگار) ہم تیری کسی نعمت کی ناشکری نہیں کرتے۔

سورۂ رحمٰن کی ایک فضیلت یہ بھی ہے کہ اس میں اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم ہے وہ اسم اعظم ہے۔ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔ اس اسم اعظم کو کثرت سے پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں جو بھی جائز دعا مانگی جائے وہ قبولیت کا شرف حاصل کرتی ہے۔ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ اسم اعظم کے ساتھ جس نے بھی دُعا مانگی اللہ تعالیٰ نے اُس کی دُعا قبول فرمائی اور اسم اعظم کے وسیلے سے جو کچھ بھی مانگا اللہ تعالیٰ نے اُسے عطا فرما دیا وہ اسم اعظم ہے ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔ اس اسم اعظم کے بارے میں ایک روایت میں آتا ہے کہ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایک شخص کو یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ کہتے سنا تو فرمایا، مانگ کہ تیری دعا قبول ہوئی۔

غرضیکہ سورۂ رحمٰن اور اس میں موجود اسم اعظم کی بہت زیادہ فضیلت ہے۔ علماء کرام اور محقق حضرات نے اس کی بہت تعریف فرمائی ہے۔

# سورۃ الرحمٰن

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ○

شروع اللہ کے نام سے جو بخشنے والا نہایت رحم والا ہے۔

الرحمٰن ۝۱ علم القرآن ۝۲ خلق الانسان ۝۳

رحمٰن نے اپنے محبوب کو قرآن سکھایا۔ انسانیت (کی جان محمد ﷺ) کو پیدا کیا۔

علمہ البیان ۝۴ الشمس والقمر بحسبان ۝۵

(ماکان و مایکون کا) بیان انھیں سکھایا۔ سورج اور چاند حساب سے ہیں۔

والنجم والشجر یسجدٰن ۝۶ والسماء رفعها

اور ستارے اور پیڑ سجدہ کرتے ہیں۔ اور آسمان کو اللہ نے بلند کیا

ووضع المیزان ۝۷ الا تطغوا فی المیزان ۝۸

اور ترازو رکھی کہ ترازو میں بے اعتدالی نہ کرو

واقیموا الوزن بالقسط ولا تخسروا المیزان ۝۹

اور انصاف کے ساتھ تول قائم کرو اور وزن نہ گھٹاؤ



والارض وضعها للانام ۝۱۰ فیها فاکهة و

اور زمین رکھی مخلوق کے لئے اس میں میوے اور

النخل ذات الاکمام ۝۱۱ والحب ذو العصف

غلاف والی کھجوریں اور بھس کے ساتھ اناج

والریحان ۝۱۲ فبای آلاء ربکما تکذبٰن ۝۱۳

اور خوشبو کے پھول۔ تو اے جن و انس تم دونوں اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔

خلق الانسان من صلصال کالفخار ۝۱۴

اُس نے آدمی کو بنایا بجتی مٹی سے جیسے ٹھیکری۔

وخلق الجآن من مارج من نار ۝۱۵ فبای

اور جن کو پیدا فرمایا آگ کے لوکے سے۔ تو تم دونوں

آلاء ربکما تکذبٰن ۝۱۶ رب المشرقین ورب

اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔ دونوں پورب کا رب اور دونوں

المغربین ۝۱۷ فبای آلاء ربکما تکذبٰن ۝۱۸

مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ ﴿١٩﴾ بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا

اُس نے دو سمندر بہائے کہ دیکھنے میں معلوم ہوں ملے ہوئے۔ اور ہے اُن میں روک کہ ایک دوسرے

يَبْغِيٰنِ ﴿٢٠﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٢١﴾ يَخْرُجُ

پر بڑھ نہیں سکتا۔ تو تم اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔ اُن میں سے

مِنْهُمَا اللُّؤْلُؤُ وَالْمَرْجَانُ ﴿٢٢﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا

موتی اور مونگا نکلتا ہے۔ تو تم اپنے رب کی کونسی نعمت

تُكَذِّبٰنِ ﴿٢٣﴾ وَلَهُ الْجَوَارِ الْمُنْشَئٰتُ فِي الْبَحْرِ

جھٹلاؤ گے۔ اور اُسی کی ہیں وہ چلنے والیاں کہ دریا میں اُٹھی ہوئی ہیں

ع ٢٥ ١١ كَالْاَعْلَامِ ﴿٢٤﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٢٥﴾ كُلُّ

جیسے پہاڑ۔ تو تم اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔ زمین پر

مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ ﴿٢٦﴾ وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ

جتنے ہیں سب کو فنا ہے۔ اور باقی ہے تمہارے رب کی ذات عظمت

ذُو الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ ﴿٢٧﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا

اور بزرگی والا۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت



تُكَذِّبٰنِ ﴿٢٨﴾ يَسْئَلُهُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

جھٹلاؤ گے۔ اسی کے منگتا ہیں جتنے آسمانوں اور زمین میں ہیں۔

كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِيْ شَاْنٍ ﴿٢٩﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا

اُسے ہر دن ایک کام ہے۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت

تُكَذِّبٰنِ ﴿٣٠﴾ سَنَفْرُغُ لَكُمْ اَيُّهَ الثَّقَلٰنِ ﴿٣١﴾ فَبِاَيِّ

جھٹلاؤ گے۔ جلد سب کام نبٹا کر ہم تمہارے حساب کا قصد فرماتے ہیں اے دونوں بھاری گروہ

اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٣٢﴾ يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ

تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔ اے جن و انسان کے گروہ اگر تم سے

اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ

ہو سکے کہ آسمانوں اور زمین کے کناروں سے نکل جاؤ تو

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ

نکل جاؤ۔ جہاں نکل کر جاؤ گے اسی کی

اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ﴿٣٣﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٣٤﴾

سلطنت ہے۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔

يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ ۙ وَّنُحَاسٌ

تم پر چھوڑی جائے گی بے دھوئیں کی آگ کی لپٹ اور بے لپٹ کا کالا دھواں

فَلَا تَنْتَصِرٰنِ ﴿٣٥﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٣٦﴾

تو پھر بدلہ نہ لے سکو گے۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔

فَاِذَا انْشَقَّتِ السَّمَآءُ فَكَانَتْ وَرْدَةً كَالدِّهَانِ ﴿٣٧﴾

پھر جب آسمان پھٹ جائے گا تو گلاب کے پھول سا ہو جائے گا جیسے سرخ نری۔

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٣٨﴾ فَيَوْمَئِذٍ لَّا يُسْئَلُ

تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔ تو اس دن گنہگار کے گناہ کی پوچھ

عَنْ ذَنْۢبِهٖٓ اِنْسٌ وَّلَا جَآنٌّ ﴿٣٩﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا

نہ ہوگی کسی آدمی اور جن سے تو اپنے رب کی کونسی نعمت

تُكَذِّبٰنِ ﴿٤٠﴾ يُعْرَفُ الْمُجْرِمُوْنَ بِسِيْمٰهُمْ

جھٹلاؤ گے۔ مجرم اپنے چہرے سے پہچانے جائیں گے۔

فَيُؤْخَذُ بِالنَّوَاصِيْ وَالْاَقْدَامِ ﴿٤١﴾ فَبِاَيِّ

تو ماتھا اور پاؤں پکڑ کر جہنم میں ڈالے جائیں گے۔ تو اپنے رب



اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٤٢﴾ هٰذِهٖ جَهَنَّمُ الَّتِيْ

کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔ یہ ہے وہ جہنم جسے

يُكَذِّبُ بِهَا الْمُجْرِمُوْنَ ﴿٤٣﴾ يَطُوْفُوْنَ بَيْنَهَا

وقف لازم

مجرم جھٹلاتے ہیں۔ پھیرے کریں گے اس میں

وَبَيْنَ حَمِيْمٍ اٰنٍ ﴿٤٤﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا

اور انتہا کے جلتے کھولتے پانی میں۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت

تُكَذِّبٰنِ ﴿٤٥﴾ وَلِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ جَنَّتٰنِ ﴿٤٦﴾

ع ۲

جھٹلاؤ گے۔ اور جو اپنے رب کے حضور کھڑے ہونے سے ڈرے اس کیلئے دو جنتیں ہیں۔

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٤٧﴾ ذَوَاتَآ اَفْنَانٍ ﴿٤٨﴾

تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔ بہت سی ڈالوں والیاں۔

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٤٩﴾ فِيْهِمَا عَيْنٰنِ

تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔ ان میں دو چشمے

تَجْرِيٰنِ ﴿٥٠﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٥١﴾ فِيْهِمَا

بہتے ہیں۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔ ان میں

مِنْ كُلِّ فَاكِهَةٍ زَوْجٰنِ ﴿۵۲﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا

ہر میوہ دو دو قسم کا ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت

تُکَذِّبٰنِ ﴿۵۳﴾ مُتَّکِـِٕیْنَ عَلٰی فُرُشٍۭ بَطَآئِنُهَا

جھٹلاؤ گے ۔ اور ایسے بچھونوں پر تکیہ لگائے جس کا استر

مِنْ اِسْتَبْرَقٍ ؕ وَ جَنَا الْجَنَّتَیْنِ دَانٍ ﴿۵۴﴾ فَبِاَیِّ

قناویز کا ۔ اور دونوں کے میوے اتنے جھکے ہوئے کہ نیچے سے چن لو ۔ تو اپنے رب

اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ﴿۵۵﴾ فِیْهِنَّ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ ۙ

کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ ان بچھونوں پر وہ عورتیں ہیں کہ شوہر کے سوا کسی کو آنکھ

لَمْ یَطْمِثْهُنَّ اِنْسٌ قَبْلَهُمْ وَ لَا جَآنٌّ ﴿۵۶﴾ فَبِاَیِّ

اٹھا کر نہیں دیکھتیں ۔ ان سے پہلے انہیں نہ چھوا کسی آدمی اور نہ جن نے ۔ تو تم اپنے

اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ﴿۵۷﴾ کَاَنَّهُنَّ الْیَاقُوْتُ

رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ گویا وہ لعل اور یاقوت اور

وَ الْمَرْجَانُ ﴿۵۸﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ﴿۵۹﴾

مونگا ہیں ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔



هَلْ جَزَآءُ الْاِحْسَانِ اِلَّا الْاِحْسَانُ ﴿۶۰﴾

نیکی کا بدلہ کیا ہے مگر نیکی ۔

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ﴿۶۱﴾ وَ مِنْ دُوْنِهِمَا

تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ اور ان کے سوا دو جنتیں

جَنَّتٰنِ ﴿۶۲﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ﴿۶۳﴾

اور ہیں ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔

مُدْهَآمَّتٰنِ ﴿۶۴﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ﴿۶۵﴾

نہایت سبزی سے سیاہی کی جھلک دے رہی ہیں ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔

فِیْهِمَا عَیْنٰنِ نَضَّاخَتٰنِ ﴿۶۶﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا

ان میں دو چشمے ہیں چھلکتے ہوئے ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت کو

تُکَذِّبٰنِ ﴿۶۷﴾ فِیْهِمَا فَاکِهَةٌ وَّ نَخْلٌ وَّ

جھٹلاؤ گے ۔ ان میں میوے اور کھجوریں اور

رُمَّانٌ ﴿۶۸﴾ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ﴿۶۹﴾

انار ہیں ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔

فِيهِنَّ خَيْرَاتٌ حِسَانٌ ﴿۷۰﴾ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿۷۱﴾

ان میں عورتیں ہیں عادت کی نیک صورت کی اچھی۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔

حُورٌ مَقْصُورَاتٌ فِي الْخِيَامِ ﴿۷۲﴾ فَبِأَيِّ آلَاءِ

حوریں ہیں خیموں میں پردہ نشین۔ تو اپنے رب کی کونسی

رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿۷۳﴾ لَمْ يَطْمِثْهُنَّ إِنْسٌ قَبْلَهُمْ

نعمت جھٹلاؤ گے۔ ان سے پہلے انہیں ہاتھ نہ لگایا کسی آدمی اور

وَلَا جَانٌّ ﴿۷۴﴾ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿۷۵﴾

نہ جن نے۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔

مُتَّكِئِينَ عَلَىٰ رَفْرَفٍ خُضْرٍ وَعَبْقَرِيٍّ

تکیہ لگائے ہوئے سبز بچھونوں اور منقش خوبصورت چاندنیوں

حِسَانٍ ﴿۷۶﴾ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿۷۷﴾

پر۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے۔

ع ۳ ۳۳ تَبَارَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِي الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ ﴿۷۸﴾

۱۳ بڑی برکت والا ہے تمہارے رب کا نام جو عظمت اور بزرگی والا



## سورۂ رحمٰن سے مشکلات کا حل

بے شک سورۂ رحمٰن ان خواص و برکات کی حامل ہے کہ اس کے وسیلہ جمیلہ سے بے شمار مشکلات کا حل ممکن ہے اللہ تعالیٰ اس کے ذریعے سے مانگی ہوئی دعا کو شرفِ قبولیت بخشتا ہے۔ اس کی تمام آیاتِ مبارکہ حاجات دوائی اور مہمات و مشکلات میں بہت خوب ہیں۔ لیکن ضروری ہے کہ سورۂ رحمٰن سے استفادہ کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ اور اس کے مقدس کلام پاک پر سچے دل اور یقین کامل کے ساتھ عزم مصمم رکھتے ہوئے وظیفہ وعمل کیا جائے۔ عامل کے لیے ضروری ہے کہ وہ رزق حرام سے پرہیز کرے رزق حلال کمائے اور رزق حلال کھائے اس لیے کہ حلال روزی حاصل کرنا فرض ہے ایک حدیث پاک میں آتا ہے کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ حضور سرور کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ،

"فرائض کے بعد حلال روزی حاصل کرنا فرض ہے"

(بیہقی۔ مشکوٰۃ شریف)

عامل کے لیے یہ بھی ضروری ہے کہ وہ جھوٹ اور دھوکہ دہی سے کام نہ لے کیونکہ یہ عادتِ خبیثہ روحانی قوت کے حصول میں بہت بڑی رکاوٹ ہے جھوٹ کی مذمت کے ضمن میں ایک حدیث مبارکہ

اس طرح سے بیان ہوئی ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ حضور سرور کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ "جب بندہ جھوٹ بولتا ہے تو اس کی بدبو سے فرشتہ ایک میل دور ہٹ جاتا ہے" (ترمذی شریف)

اللہ تعالیٰ کی پیاری کتاب قرآن مجید سے استفادہ حاصل کرنے کے لیے یہ بھی لازم ہے کہ اپنی جسمانی طہارت کا اچھی طرح سے خیال رکھا جائے لباس پاک صاف ہونا چاہیے اس کے علاوہ صوم و صلوٰۃ کی پابندی بھی لازمی ہے نماز پنجگانہ اور ذکر اذکار کو اپنائے رکھے غیر شرعی حرکات وافعال سے مکمل طور پر پرہیز کرے اس لیے کہ اگر ایسا نہ کیا جائے تو محنت اکارت چلی جاتی ہے اور شکوہ باقی رہ جاتا ہے۔

ہر طرح کی مشکلات کے حل کیلئے سورۂ رحمٰن سے بے شمار افراد نے استفادہ حاصل کیا ہے اور مشکلات سے نجات پائی ہے۔ بہت سے لوگوں کی حاجت روائی سورۂ رحمٰن کی برکت سے ہوئی ہے ایسے ہی لوگوں کی ریاضت، عبادت، تجربے اور تحقیق کا نچوڑ کتاب ھذا میں جمع کر کے پیش کر دیا گیا ہے تاکہ ہر کوئی سورۂ رحمٰن کی برکات سے مستفید ہو سکے اور اپنی مشکلات کو حل کر سکے۔

......



## وبائی امراض سے بچاؤ

اگر کسی جگہ پر کوئی وبائی مرض پھیل گیا ہو تو سورۂ رحمٰن کا عمل اس طرح سے کرے کہ ایک نیلے رنگ کا دھاگہ لے کر سورۂ رحمٰن پڑھنا شروع کرے جب فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پر پہنچے تو دھاگے میں گرہ لگائے اسی طرح جتنی بار فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ آئے تو برابر دھاگے کو گرہ لگاتا جائے۔ جب سورۂ رحمٰن پوری طرح پڑھ لے تو بچے کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ وبائی مرض سے محفوظ رہے گا۔

## خفقان سے شفاء

جو کوئی خفقان کے مرض کا شکار ہو دل کی دھڑکن اعتدال پر نہ آئی ہو دل بہت زیادہ گھبراتا ہو تو باوضو حالت میں تین مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر پانی پر دم کرے سات یوم تک بلاناغہ یہ دم کیا ہوا پانی پینے سے بفضل باری تعالیٰ مرض میں افاقہ ہوتا ہے اور بہت جلد صحت یابی ہوتی ہے اللہ تعالیٰ سورۂ رحمٰن کی برکت سے شفائے کاملہ سے نوازتا ہے۔

## کان درد کے لیے

کان کے بہت سے امراض میں سورۂ رحمٰن سے استفادہ حاصل

کرنا جلد شفائے کاملہ کے حصول کا بہترین ذریعہ ہے اگر کسی کے کان میں درد ہوتی ہو یا کان میں کسی وجہ سے زخم ہو گیا ہو یا پیپ بہتی ہو تو کدو کا تیل یا سروں کا تیل لے کر اس پر سات مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھ کر دم کرے اور وہ تیل چند قطرے کان میں ٹپکائے۔ صبح و شام دو مرتبہ اسی طرح کرے تین دن تک یہ دم کیا ہوا تیل کان میں ڈالنے سے انشاء اللہ تعالیٰ کان کے امراض دور ہو جائیں گے اور آرام آ جائے گا۔

## دشمن برباد ہو جائے

ایسا ظالم دشمن جس کے شر سے کوئی بھی محفوظ نہ ہو اور وہ کسی بھی طرح نقصان پہنچانے سے باز نہ آتا ہو تو اس سے جانی نقصان پہنچنے کا قوی خطرہ ہو تو ایسے دشمن کی بربادی کے لیے بارہ کنکریاں لے کر ہر ایک پر بارہ بارہ مرتبہ سورہ رحمٰن کی یہ آیات مبارکہ

كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ

پڑھ کر دم کرے عامل کو چاہیے کہ وہ بارہ یوم تک بلاناغہ ہر روز ایک ایک کنکری علیحدہ علیحدہ جگہ دشمن کے گھر کی دیوار پر مارے۔ اس عمل کی بدولت بہت جلد دشمن برباد ہو جائے گا اور کسی نہ کسی مصیبت میں مبتلا ہو جائے گا۔



## آسیب زدہ کے لیے

اگر کسی مرد یا عورت کا برج سرطان ہو اور اس پر آسیب کا سایہ ہو تو اس کے لیے چاہیے کہ باوضو حالت میں مشک و عرق گلاب سے ایک سفید کاغذ پر سورۂ رحمٰن کی ذیل میں دی ہوئی آیت مبارکہ بسم اللہ کے ساتھ لکھے اور تعویذ کی طرح آسیب زدہ کے بازو پر باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ آسیب کا اثر دور ہو جائے گا اور آسیب سے خلاصی مل جائے گی آیت مبارکہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ؕ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝

## جن سے آزاد کرانا

اگر کسی کو جن، دیو، پری یا کسی خبیث روح نے پکڑ رکھا ہو بہت زیادہ تنگ و پریشان کرتی ہو اس کی وجہ سے تمام گھر والے پریشان ہوں جن کسی بھی طرح آزاد نہ کرتا ہو اور چھوڑ کر نہ جاتا ہو تو چاہیے کہ جس کو پری یا جن نے اپنی گرفت میں لے رکھا ہو اس کو گھر سے باہر اس مقام پر لے کر جائے کہ جہاں پر پانی رواں ہو باوضو حالت میں اس کو

پکڑ کر اسے پانی میں ڈبوئیے اور باہر نکال کر اس کے دائیں کان میں تین مرتبہ یہ آیات مبارکہ اس طرح سے پڑھے۔

یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ط لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ج فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ یُرْسَلُ عَلَیْکُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ وَّنُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرٰنِ لا

یہ آیات مبارکہ پڑھنے کے بعد آسیب زدہ کو پھر پانی میں ڈال اور باہر نکال کر بائیں کان میں مذکورہ بالا آیات مبارکہ پڑھے تین مرتبہ پڑھنے کے بعد اس کے جسم پر ہاتھ پھیرے جس طرح کہ پورے بدن پر دم کیا جاتا ہے تین مرتبہ پڑھنے کے بعد یہ دعا بھی تین مرتبہ پڑھے۔ اُخْرُجْ اَیُّهَا الْعَادِیُ الْمُتَمَرِّدُ وَالسُّوْءُ الْمُفْسِدُ باذن اللہ تعالیٰ۔ اس کے بعد یہ دعا اور مذکورہ بالا آیات مبارکہ لکھ کر تعویذات طرح آسیب زدہ کے دائیں بازو پر باندھے جو بھی خبیث روح جن یا دیو ہو گا دفع ہو جائے گا اور پھر کبھی تنگ نہ کرے گا۔

## رعشہ کا علاج

کمزوری کے باعث اگر کسی پر رعشہ طاری ہو گیا ہو یا کسی بھی



وجہ سے رعشہ ہو گیا ہو تو ایک مومی کاغذ پر باوضو حالت میں یہ لکھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ۝ خَلَقَ الْاِنْسَانَ عَلَّمَهُ الْبَیَانَ ۝ اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ط

لکھنے کے بعد یہ تعویذ مریض کے گلے میں ڈال دے جبکہ ایک تعویذ مزید اسی طرح لکھے اور صبح نہار منہ ہر روز بلاناغہ پانی میں گھول کر پلائے کافی عرصہ تک پلاتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ دن بدن مرض میں افاقہ ہو گا اور صحت یابی ہو جائے گی۔

## جلد حافظ بننے کیلئے

حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ جو کوئی علوم ربانی کا حافظ بننے کا خواہش مند ہو اُس کو چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر عرق گلاب و زعفران سے سورۂ رحمٰن کی یہ آیات مبارکہ لکھے۔ اَلرَّحْمٰنُ ۝ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ۝ خَلَقَ الْاِنْسَانَ ۝ عَلَّمَهُ الْبَیَانَ ۝ اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ۝ وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ یَسْجُدٰنِ ۝ اس کے بعد یہ لکھے، لَا تُحَرِّکْ بِهٖ لِسَانَکَ لِتَعْجَلَ بِهٖ۔ اِنَّ عَلَیْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ ثُمَّ اِنَّ عَلَیْنَا بَیَانَهٗ بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ۔ لکھنے کے بعد آب زمزم سے دھو کر پی لے انشاء اللہ تعالیٰ ذہن کو اس قدر جلا ملے گی کہ بے شمار علوم کا حافظ ہو جائے گا قوتِ حافظہ خوب مضبوط ہو گی۔ نہایت مجرب و آزمودہ ہے

# جادو ختم کرنا

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے قول الجمیل میں سورہ رحمٰن کی تعریف فرماتے ہوئے تحریر فرمایا ہے کہ سورۂ رحمٰن کی یہ آیات مبارکہ

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ط لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ وَّنُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرٰنِ ۝

جادو کے اثر کو دور کرتی ہیں۔ چنانچہ اس مقصد کے لیے چاہیے کہ نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد باوضو حالت میں تین تین مرتبہ یہ آیات مبارکہ پڑھ کر سحر زدہ پر دم کرے اس کے علاوہ اکیس بار پڑھ کر پانی پر دم کرے اور سحر زدہ کو دن میں کئی بار یہ پانی پلائے۔ بفضل باری تعالیٰ سحر کے تمام اثرات ختم ہو جائیں گے۔

## ایمان کو مضبوط کرنیکا وظیفہ

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اُسے ایمان کی مضبوطی اور پختگی عطا فرمائے دین اسلام پر ثابت قدم رہنے اور ارکان اسلام پر مضبوطی سے عمل پیرا ہونے کی توفیق عطا فرمائے تو اُسے چاہیے کہ وہ ہر روز بلاناغہ چالیس یوم تک سورۂ رحمٰن کا عمل اس طرح کرے کہ اول و آخر تین تین بار درود پاک پڑھے اور ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے جب بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ پر پہنچے تو معمولی سا توقف کرتے ہوئے اس دعا کو انتیس مرتبہ پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ كَمَالَ مَعْرِفَتِكَ وَحَقِيْقَةِ الْيَقِيْنِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔ اس کے بعد ایک مرتبہ یہ پڑھے لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ط پڑھنے کے بعد سورہ رحمٰن کو مکمل کر کے دو رکعت نفل نماز پڑھے ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ ایمان کی سلامتی اور مضبوطی عطا ہو گی اللہ تعالیٰ خصوصی توجہ فرمائے گا اور ایمان کو مضبوط فرمائے گا۔

## سفر میں حفاظت کے لیے

سفر میں بحفاظت رہنے اور بخیر و عافیت سفر طے کرنے کے لیے سفر پر جانے سے قبل باوضو حالت میں سورۂ رحمٰن کی ذیل میں دی ہوئی آیات مبارکہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر سات مرتبہ درود پاک پڑھے۔ آیات مبارکہ یہ ہیں۔

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ط لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝

يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ ۙ وَّنُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرَانِ ۚ

سورہ رحمٰن کی آیات مبارکہ اور درود پاک پڑھنے کے بعد یہ اسماء پڑھے لویا خس جیل۔ شہل۔ قرطبیس۔ بیکموش۔ فرکش۔ یامیمون۔ اس کے بعد سفر پر روانہ ہو جائے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سفر بخیر و عافیت طے ہو گا اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا سفر کے دوران جان و مال کی حفاظت رہے گی چوروں اور دشمنوں کے حملے سے محفوظ رہے گا کوئی چور سامان کی چوری نہ کر سکے گا اور سلامتی سے اپنے گھر واپسی اختیار کرے گا۔

## پھیپھڑے کا درد

اگر کسی کے پھیپھڑہ میں درد کی شکایت ہو یا پھیپھڑہ میں پانی بھر گیا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۂ رحمٰن کی ذیل میں دی ہوئی آیات مبارکہ گیارہ مرتبہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور پانی پر دم کر کے مریض کو دن میں کئی مرتبہ پلائے اکتالیس یوم تک بلاناغہ مریض کو پانی پلایا جائے آیات یہ ہیں۔

اَلرَّحْمٰنُ ۙ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ۗ خَلَقَ الْاِنْسَانَ ۙ عَلَّمَهُ الْبَيَانَ ۝ اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ۝ وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدٰنِ ۝ وَالسَّمَآءَ رَفَعَهَا



وَوَضَعَ الْمِيزَانَ سے مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ تک۔ ان آیات مبارکہ کی برکت سے انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد مرض میں افاقہ ہو گا اور اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔ اس مقصد کے لیے یہ نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔

## حمل قائم رہے

اگر کسی حاملہ کا حمل قائم نہ رہتا ہو تو چاہیے کہ نماز عصر کے بعد باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر سورۂ رحمٰن میں موجود اللہ تعالیٰ کا اسم مبارک الرحمٰن گیارہ مرتبہ لکھ کر تعویذ کی طرح حاملہ کے گلے میں ڈال دے انشاءاللہ تعالیٰ حمل قائم رہے گا اور دوران حمل کوئی تکلیف نہ ہوگی۔ جب بچے کی ولادت ہو جائے تو تعویذ کو اتار کر بچے کے گلے میں ڈال دیا جائے بفضل باری تعالیٰ بچہ نظر بد سے محفوظ رہے گا۔ اس اسم حسنہ کی برکت سے پیدا ہونے والا بچہ نیک اور صالح ہو گا اور صحت مند ہو گا اور اللہ تعالیٰ اسے طول عمری عطا فرمائے گا۔

## حیض کا درد

جس عورت کو حیض کے وقت شدید درد ہوتی ہو تو چاہیے کہ ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران سے یہ لکھے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ یا رحمٰن ۔ یا رحمٰن ۔ یا رحمٰن
یا رحمٰن ۔ یا رحمٰن ۔ یا رحمٰن ۔ یا رحمٰن

لکھنے کے بعد خالص شہد کے شربت میں ملائے اور سات مرتبہ سورۃ رحمٰن پڑھ کر دم کرے اور عورت کو پلا دے تین دن تک بلا ناغہ پلائے ۔ انشاءاللہ حیض کی تکلیف نہ ہوگی ۔ درد سے خلاصی ہوگی اور حیض کی جو بھی تکلیف ہوگی اس میں آرام آجائے گا ۔

## نومود کی حفاظت

اگر کسی عورت کا حمل گر جاتا ہو یا نومود پیدائش کے بعد مر جاتا ہو یا بچہ مردہ تولد ہوتا ہو تو چاہیے کہ نماز فجر کے بعد باوضو حالت میں ایک پتلا دھاگہ لیکر سورۃ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ جب آیت مبارکہ فبای آلاء ربکما تکذبٰن پر پہنچے تو دھاگہ پر ایک گرہ لگائے اسی طرح سورۃ رحمٰن پڑھتے ہوئے جب بھی اس آیت مبارکہ پر پہنچے تو ایک گرہ لگائے اور سورۃ مکمل کرے اس دھاگے کو حاملہ کے گلے میں ڈال دے انشاءاللہ تعالےٰ حاملہ کا حمل قائم رہے گا جب بچہ کی ولادت ہو جائے تو بچے کو نہلانے کے بعد اس بچے کے گلے میں ڈال دے یہ دھاگہ گیارہ برس تک بچے کے گلے میں رہے اس کے بعد حسب توفیق شیرینی پر ختم دلائے اور بچوں میں تقسیم کرے ۔ دھاگے کو بچے کے گلے



سے اتار کر کسی پاکیزہ جگہ پر دفن کر دے ۔ نہایت مجرب و آزمودہ ہے ۔

## بھگندر کا علاج

اگر کسی کو بھگندر کا عارضہ لاحق ہو گیا ہو تو زردہ رنگ تھوڑے سے پانی میں گھول کر مومی کاغذ پر چالیس تعویذ اس طرح سے لکھے ۔

خَلَقَ الْاِنْسَانَ
یَخْرُجُ مِنْهُمَا اللُّؤْلُؤُ وَ الْمَرْجَانُ ؕ

ہر روز ایک تعویذ صبح نہار منہ پانی سے دھو کر مریض کو پلایا جائے چالیس یوم تک بلا ناغہ مریض کو پلائے اس دوران مریض ہر قسم کے گوشت، سرخ مرچ، انڈے اور گرم غذاؤں سے پرہیز کرے ۔ انشاءاللہ تعالیٰ چالیس یوم میں مرض ختم ہو جائے گا دن بدن افاقہ ہوگا اور صحت یابی ہوگی ۔

## وبائی مرض کا حملہ

اگر کوئی بچہ یا بچی وبائی مرض کا شکار ہو گئی ہو ۔ بیماری اس پر حملہ آور ہو گئی ہو تو اس کی جان کی سلامتی کی غرض سے نیلے رنگ کے سوت کے سات تار لیکر ان کو ملا کر ایک دھاگہ بنا لیا جائے پہلے اس پر سات مرتبہ درود پاک پڑھ کر دم کرے اس کے بعد سورۃ رحمٰن اس طرح سے پڑھنا شروع کرے کہ جب فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن

پر پہنچے تو دھاگے پر ایک گرہ لگائے اسی طرح گرہ لگاتے ہوئے سورہ رحمٰن ختم کرے پھر ایک مرتبہ مزید سورہ رحمٰن پڑھ کر ایک گرہ لگائے اس کے بعد سات مرتبہ درود پاک پڑھ کر دم کرے اور یہ دھاگہ لڑکا یا لڑکی کے گلے میں ڈال دے انشاءاللہ تعالیٰ مرض بہت جلد دور ہو جائے گا۔ جان کی حفاظت رہے گی اور پھر کبھی وبائی مرض حملہ نہ کرے گا۔ اس طرح کا عمل کرنے والے عامل کے لیے ضروری ہے کہ سورہ رحمٰن کی زکوٰۃ ضرور ادا کرے یعنی سورہ رحمٰن کو یاد کر کے ہر روز نماز عشاء کے بعد چالیس یوم تک دس مرتبہ روزانہ پڑھا کرے اس کے بعد جو بھی عمل کرے گا ان شاءاللہ تعالیٰ اس کا فوری فائدہ ہو گا۔

## درندوں سے حفاظت

اگر کوئی کسی ایسی جگہ پر ہو کہ جہاں پر درندوں سے نقصان پہنچے گا۔ بہت زیادہ خطرہ ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ سورہ رحمٰن پڑھ کر اپنے اُوپر دم کرے اگر اس جگہ پر ایک سے زیادہ افراد ہوں تو ان میں سے کوئی ایک سورہ رحمٰن پڑھ کر اپنے اوپر اور سب پر دم کرے انشاءاللہ تعالیٰ کوئی درندہ نقصان نہ پہنچائے گا اللہ تعالےٰ سورہ رحمٰن کی برکت سے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔



## مرگی کا علاج

جو کوئی مرگی کی وجہ سے بہت عاجز آگیا ہو اگر اس پر مرگی کا دورہ پڑ جائے تو چاہیے کہ فوری طور پر باوضو حالت میں اس کے کان کے نزدیک سورہ رحمٰن پڑھ کر اس پر دم کرے بفضل باری تعالےٰ اُسے ہوش آجائے گا اور مرگی کے مرض سے مکمل طور پر شفایاب ہونے کے لیے ہر روز سات مرتبہ سورۃ رحمٰن پڑھ کر پانی پر دم کرے اور صبح و شام مریض کو پلائے چالیس یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے انشاءاللہ تعالےٰ مرگی کا عارضہ رفع ہو جائے گا اور آرام آجائے گا۔

## کُند ذہنی دور ہو

جو کوئی اس قدر کُند ذہن ہو کہ اس کی وجہ سے اُسے اکثر مرتبہ شرمندگی کا سامنا کرنا پڑتا ہو کوئی بھی بات زیادہ دیر تک یاد نہ رہتی ہو تو چاہیے کہ چینی کی پلیٹ پر عرق گلاب اور زعفران سے سورہ رحمٰن کی یہ آیت مبارکہ لکھے، اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ خَلَقَ الْاِنْسَانَ عَلَّمَهُ الْبَيَانَ اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ۔ لکھنے کے بعد پانی سے دھو کر پلائے اکیس یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے انشاءاللہ تعالیٰ حافظہ خوب مضبوط ہو گا۔ ذہن کو جلا ملے

گی۔ کند ذہنی دور ہو جائے گی جو کچھ سنے گا وہ تادیر یاد رہے گا اور حافظے میں محفوظ رہے گا۔

## دودھ کی کمی

اگر کسی زچہ کے پستانوں میں دودھ کم ہو گیا ہو شیر خوار بچہ بھوکا رہتا ہو تو صبح نماز فجر کے بعد باوضو حالت میں ایک خمیری روٹی پکا کر اس پر عرق گلاب اور زعفران سے سورۂ رحمٰن کی یہ آیات مبارکہ فِيهِمَا عَيْنَانِ تَجْرِيَانِ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ۔ لکھے اور عورت کو نہار منہ کھلائے۔ سات یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دودھ کی کمی دور ہو جائے گی اور دودھ کی زیادتی ہو جائے گی۔

## آنکھوں کا دکھنا

اگر کسی کی آنکھیں دکھتی ہوں بہت درد ہوتی ہو تو ہر روز نماز فجر کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر اپنے ہاتھوں کی انگلیوں پر دم کرے اور انگلیاں اپنی آنکھوں پر پھیرے چند یوم تک یہ عمل کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی آنکھوں کی دکھن دور ہو جائے گی۔ آنکھوں کو آرام آجائے گا۔



## حاکم مہربان ہو جائے

اگر کوئی حاکم وقت کی نظروں سے گر گیا ہو یا کسی غلط فہمی کے باعث حاکم اس سے خفا ہو گیا ہو تو اس کو چاہیے کہ وہ جب بھی حاکم کے پاس جائے تو جانے سے پہلے تین مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر اپنے مقصد کا تصور کرتے ہوئے اپنے اوپر دم کرے اور راستے میں چلتے ہوئے بکثرت یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ پڑھتا ہوا جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد حاکم کی نظروں میں اس کی عزت بحال ہو جائے گی حاکم اس کے ساتھ مہربانی سے پیش آئے گا اچھا سلوک کرے گا اور اس کی جو منشاء ہے توقع کے مطابق پوری ہو گی۔ حاکم کی غلط فہمی دور ہو جائے گی۔

## مرض نسیان کے لیے

نسیان کے عارضہ کے لیے ہر روز نماز فجر کی سنت و فرض کے درمیان ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اس کے علاوہ نماز فجر کے بعد تین مرتبہ سورۂ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور نہار منہ پی لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مرض نسیان دور ہو جائے گا عمل کرتے ہوئے یقین کامل رکھے تو بفضل باری تعالیٰ جلد فائدہ ہو گا۔

## عذاب قبر سے نجات

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ عذاب قبر سے محفوظ رہے تو وہ ہر روز رات کو سونے سے پہلے باوضو حالت میں سورۂ رحمٰن پڑھ لیا کرے بفضل باری تعالیٰ عذابِ قبر سے امن میں رہے گا حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ملفوظات میں سورۂ رحمٰن کی اس خاصیت کو بیان کیا گیا ہے کہ سورۂ رحمٰن عذاب قبر سے محفوظ رکھنے کے لیے ہر روز پڑھنا بہت خوب ہے۔

## آسیب کو حاضر کرنا

آسیب کو حاضر کرنے کی غرض سے چاہیے کہ ہر روز نماز عشاء کے بعد چالیس یوم تک بلاناغہ سورۂ رحمٰن کی ذیل میں دی ہوئی آیات مبارکہ تین سو مرتبہ اس طرح توجہ و یکسوئی کے ساتھ پڑھے کہ اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے چالیس دنوں تک پڑھنے کے دوران گوشت، مچھلی، لہسن، پیاز اور انڈا وغیرہ سے مکمل طور پر پرہیز کرے آیاتِ مبارکہ یہ ہیں۔

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝ یا جم یا دلو یا سالمین یا ابراہیم حاضر شو۔



چالیس دن کے بعد آسیب کو حاضر کرنے کے لیے جس وقت چاہے عمل کر سکتا ہے بفضل باری تعالیٰ اس کا عامل ہو جائے گا۔ چنانچہ جس وقت آسیب کو حاضر کرنا مقصود ہو کہ مریض کے سر پر آ کر گفتگو کرے تو باوضو حالت میں گیارہ مرتبہ یا اکیس مرتبہ یہی آیاتِ مبارکہ پڑھ کر عطر یا کسی پھول پر دم کر کے مریض کو سنگھا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب اُس وقت حاضر ہو جائے گا اور کہے گا کہ مَیں فلاں بن فلاں ہوں۔ اپنے بارے میں سب کچھ بتائے گا عامل اُس سے جو کچھ سوال کرے گا اُس کا جواب دے گا عامل جس طرح کہے گا وہ عامل کی تابعداری کرے گا۔ مریض کی خلاصی کر دے گا۔

## حاکم کے ظلم سے بچنے کیلئے

ایسا حاکم جس کے ظلم سے کوئی بھی محفوظ نہ رہتا ہو اور اُس سے خدشہ ہو کہ جو بھی اُس کے پاس کسی ضروری کام کی غرض سے جائے گا بے عزت ہو کر آئے گا تو ایسے حاکم کے پاس جانے سے قبل باوضو حالت میں پاک صاف کپڑے پہن کر قبلہ رُخ ہو کر بیٹھے اور تین مرتبہ سورۂ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد یہ دُعا پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اَلْاَمَانُ اَلْاَمَانُ يَا حَنَّانُ اَلْاَمَانُ اَلْاَمَانُ يَا مَنَّانُ اَلْاَمَانُ اَلْاَمَانُ اَلْاَمَانُ يَا دَيَّانُ اَلْاَمَانُ

اَلْاَمَانُ یَا سُبْحَانُ اَلْاَمَانُ اَلْاَمَانُ مِنْ فِتْنَةِ الزَّمَانِ
وَجَفَاءِ الْاِخْوَانِ وَشَرِّ الشَّیْطَانِ وَظُلْمِ السُّلْطَانِ
بِفَضْلِكَ یَا رَحِیْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ
وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ
اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۝

پھر حاکم کے سامنے جس بھی کام سے جائے تو حاکم کے ظلم سے محفوظ رہے گا کسی قسم کا نقصان نہ پہنچائے گا اور مہربانی سے پیش آئے گا۔

## اللہ تعالیٰ کی رحمت طلب کرنا

جو کوئی پروردگار عالم سے رحمت کا طلبگار ہو چاہتا ہو کہ اُس پر اللہ تعالیٰ کی خصوصی رحمت اور فضل وکرم نازل ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ چاند کے مہینے کی پہلی جمعرات کو نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رُخ بیٹھ کر ایک سو اکیس مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درُود پاک پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے ہر ماہ چاند کے مہینے کی پہلی جمعرات کو اس وظیفہ کی مداومت کرنے سے بفضل باری تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں ضرور کامیابی ہوتی ہے اللہ تعالیٰ



کی رحمتِ کاملہ بندے کے ہر اچھے کام میں شامل ہو جاتی ہے اللہ تعالیٰ اپنے بندے پر خصوصی توجہ فرماتا ہے۔

## پریشانی دور ہو جائے

جو کوئی اس قدر پریشان ہو کہ اُسے کچھ سمجھ نہ آتی ہو کہ پریشانی سے کیسے نکلا جائے کس طرح پریشانی دور ہو تو وہ ہر نماز کے بعد پانچ مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اول و آخر تین تین بار درُود پاک پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے اپنی پریشانی کو رفع کرنے کی غرض سے دُعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی پریشانی سے نجات مل جائے گی۔

## بخار دور کرنے کے لیے

اگر کسی کو بخار ہو گیا ہو اور آرام نہ آتا ہو تو باوضو حالت میں ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر مریض پر دم کرے اور ذیل میں دیا ہوا نقش عرق گلاب اور خالص شہد سے لکھ کر تازہ پانی سے دھو کر مریض کو پلائے تین دن تک روزانہ اسی طرح کرے پہلے ہی دن بخار میں افاقہ ہو گا اور انشاء اللہ تعالیٰ تین دن میں بخار اُتر جائے گا اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

نقش مبارک یہ ہے

۷۸۶

| ر | ح | م | ا | ن |
|---|---|---|---|---|
| ۴ | ۴۸ | ۱۹۸ | ۱۱ | ۳۸ |
| ۹ | ۱۴ | ۳ | ۵۱۰ | ۲۹۹ |
| ۴۹ | ۹۹ | ۶ | ۳۷ | ۵ |
| ۷ | ۴ | ۵۳ | ۱۹۷ | ۱۰ |

## اولاد کی پیدائش کیلئے

اگر کوئی عورت بے اولاد ہو اور اولاد کی شدید خواہش رکھتی ہو تو عامل کو چاہیے کہ کچے سوت کے اکتالیس تار لیکر عورت کے قد کے برابر ناپ کر تمام تار کا ایک دھاگہ بنالے اس پر تین بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دم کرے پھر تین بار درود پاک پڑھے اور گیارہ بار آیت الکرسی پڑھ کر دم کرے۔ ہر مرتبہ پڑھنے کے بعد دم کرے اس کے بعد سورۂ رحمٰن اس طرح سے پڑھنا شروع کرے کہ پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے اور پھر سورہ رحمٰن پڑھتے ہوئے جب فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ۝ پر پہنچے تو دھاگے پر دم کرے اور ایک گرہ لگاتا جائے۔ دھاگہ تیار کرنے کے بعد عورت کے گھر والے حسب توفیق شیرینی منگا کر اس پر ختم دلائیں اور شیرینی غریبوں میں تقسیم کر دی جائے۔ جب عورت حیض سے فارغ ہو کر غسل





کرلے تو یہ دھاگہ عورت کو دے کہ وہ اپنی کمر سے باندھ لے بفضل باری تعالیٰ اولاد کی نعمت سے سرفراز ہوگی۔

## اسقاطِ حمل سے بچاؤ کے لیے

جس عورت کا حمل قائم نہ رہتا ہو حمل کے دوران بہت سی تکالیف کا سامنا کرنا پڑھتا ہو اور بالآخر اس کا حمل ضائع ہو جاتا ہو تو چاہیے کہ چینی کی پیالی میں اَلرَّحْمٰن عرق گلاب اور خالص شہد سے لکھے پھر اس میں تھوڑا سا پانی ڈالے اور گھولے اس کے بعد سورۂ رحمٰن پڑھ کر پانی پر دم کرے اور حمل کے آغاز سے وضع حمل تک ہر روز بلاناغہ صبح کے وقت عورت کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل قائم رہے گا اور دورانِ حمل کوئی تکلیف نہ ہوگی۔ مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## ضعف دماغ کے لیے

جس کسی مرد یا عورت کا دماغ کمزور ہو گیا ہو اور دن بدن کمزوری میں اضافہ ہوتا جا رہا ہو تو چاہیے کہ ذیل میں دی ہوئی آیات مبارکہ چینی کی پلیٹ پر عرق گلاب اور زعفران سے لکھے۔

اَلرَّحْمٰنُ ۝ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ۝ خَلَقَ الْاِنْسَانَ ۝ عَلَّمَهُ الْبَیَانَ ۝ اِنَّ عَلَیْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ ۝ فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ ط بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ ۝ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ۝

لکھنے کے بعد پانی سے دھوئے اور تین مرتبہ سورۃ رحمٰن پڑھ کر پانی پر دم کرے اور یہ پانی اسے پلادے ہر روز بلا ناغہ چالیس یوم تک یہ عمل کرے لبفضل باری تعالیٰ دماغی کمزوری کی شکایت رفع ہو جائے گی۔

## وسعت رزق کے لیے

اگر کسی کو رزق کی بہت زیادہ تنگی ہو اور وہ وسعتِ رزق کا خواہاں ہو تو وہ ذیل میں دیا ہوا نقش ایک سفید کاغذ پر مشک اور عرق گلاب سے لکھے اور تعویذ کی طرح اپنے بازو پر باندھے اور جس دن نقش باندھے اس دن سے روزانہ ایک مرتبہ صبح کے وقت باوضو حالت میں سورہ رحمٰن پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی اس کے دن پھر جائیں گے رزق حلال میں خوب خیر و برکت پیدا ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ رزق کی تنگی کو ختم فرما دے گا اور جو بھی کاروبار کر رہا ہے اس میں اضافہ ہوگا۔ نقش مبارک یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۱۰۵ | ۳۰۱۱۸ | ۳۰۱۱۵ | ۳۰۱۱۰۲ |
| ۳۰۱۱۶ | ۳۰۱۱۱ | ۳۰۱۰۶ | ۳۰۱۱۷ |
| ۳۰۱۱۰ | ۳۰۱۱۳ | ۳۰۱۲۰ | ۳۰۱۰۷ |
| ۳۰۱۱۹ | ۳۰۱۰۸ | ۳۰۱۰۹ | ۳۰۱۱۴ |



## طرفین میں صلح کے لیے

اگر دو اشخاص میں کسی غلط فہمی کے باعث دوستی دشمنی میں بدل گئی ہو دونوں میں سے کوئی بھی صلح پر آمادہ نہ ہوتا ہو تو ان کے مابین صلح کرانے کی غرض سے باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۃ رحمٰن پڑھ کر کھانے یا پانی پر دم کرے پھر اکیس مرتبہ یا ذُوالجَلَالِ وَالاِکرَام پڑھے اور دم کر دے اور دونوں کو پلا دے انشاء اللہ تعالیٰ دونوں صلح کی طرف مائل ہو جائیں گے اور بہت جلد ان کے مابین صلح ہو جائے گی۔

## معرفت الٰہی کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اُسے اللہ تعالیٰ کی معرفت حاصل ہو جائے باری تعالیٰ کی قربت نصیب ہو جائے اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خصوصی فضل وکرم نازل فرمائے تو اُسے چاہیے کہ وہ ہر ماہ چاند کی پہلی سوموار کو تین دن تک ہر روز بلا ناغہ نماز عشاء کے بعد اُنیس مرتبہ سورۃ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ جب مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ ۝ بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ ۝ پر پہنچے تو معمولی سا توقف کرے اور ستر مرتبہ
لَآ إِلٰهَ إِلَّآ أَنْتَ سُبْحٰنَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝
پڑھے اس کے بعد سورۃ رحمٰن کو مکمل کرے پڑھنے کے بعد یہ کہے
اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَسْئَلُكَ كَمَالَ الْمَعْرِفَةِ وَحَقِيْقَتَهَا

اَلْیَقِیْنِ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ۝

گیارہ ماہ تک ہر ماہ چاند کی پہلی سوموار سے بدھ تک یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ معرفتِ الٰہی حاصل ہو گی اور طبیعت نیکی کے کاموں کی طرف رغبت کرے گی۔

## مشکل کے لیے

جو کوئی کسی مشکل میں مبتلا ہو گیا ہو اور کسی طرح مشکل حل نہ ہوتی ہو تو ہر روز نماز فجر کے بعد سورۂ رحمٰن پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اور ذیل میں دیا ہوا الرحمٰن کا نقش باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر عرق گلاب اور خالص شہد و زعفران کے محلول سے لکھ پانی سے دھو کر پی لے اس کے علاوہ ایک سفید کاغذ پر زعفران اور عرق گلاب سے یہ نقش لکھے اور نماز فجر کی ادائیگی کے بعد تعویز کی طرح اپنے گلے میں لٹکائے یہ سارا عمل سورج طلوع ہونے سے قبل تک کرے۔ سات یوم تک اسی طرح کرے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جو بھی مشکل و پریشانی ہو گی وہ دور ہو جائے گی اللہ تعالیٰ سورۂ رحمٰن کی برکت سے اور اس نقش مبارک کی برکت سے ہر طرح کی مشکل کو حل فرما دے گا اور پریشانی سے نجات عطا فرمائے گا۔ نقش مبارک یہ ہے۔



۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۵ | ۸۰ | ۸۱ | ۶۷ |
| ۷۵ | ۷۳ | ۸۲ | ۷۸ |
| ۷۱ | ۷۷ | ۷۶ | ۷۴ |
| ۸۲ | ۶۸ | ۶۹ | ۷۹ |

## آنکھوں کی سُرخی کیلئے

جس کسی کی آنکھیں بہت زیادہ سُرخ ہوں آنکھوں میں ایسی سُرخی چھائی رہتی ہو کہ جس کی وجہ سے آنکھیں کبھی کبھار درد بھی کرنا شروع کر دیتی ہوں آنکھوں کی سرخی کسی طرح ختم نہ ہوتی ہو تو چاہیے کہ سفید کاغذ پر باوضو حالت میں عرق گلاب اور خالص شہد سے سورۂ رحمٰن لکھے اس کاغذ کو تھوڑے سے عرق گلاب خالص میں خوب اچھی طرح بھگوئے کہ سورۂ رحمٰن کے حروف محو ہو جائیں اس عرق گلاب سے آنکھوں کو رات سونے سے قبل دھوئے اور صبح اُٹھ کر بھی دھوئے سات یوم تک بلاناغہ اسی طرح دن میں دو مرتبہ آنکھوں کو دھوئے اس دوران اس بات کا خاص طور پر خیال رکھے کہ عرق گلاب زمین پر نہ گرے چونکہ اس میں سورہ رحمٰن لکھ کر گھولی ہوئی ہے اس لیے ادب ملحوظ خاطر رکھے اگر باوضو حالت میں آنکھوں کو دھوئے تو بہت جلد افاقہ ہو آنکھوں کی سرخی ختم

ہو جائے گی اور آنکھیں صاف و شفاف ہو جائیں گی۔

## اولادِ نرینہ کے لیے

جو عورت اولادِ نرینہ کی خواہش رکھتی ہو تو جب اس کو حمل قرار پا جائے تو ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران سے ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن لکھے۔ اس کے بعد اکیس مرتبہ الرحمٰن لکھے اور پانی کی ایک بوتل میں ڈال کر رکھ لے ہر روز اس بوتل میں سے عورت پانی پی لیا کرے جب پانی بوتل میں سے کم ہو جائے تو اس میں مزید پانی ملا لیا جائے چالیس یوم تک اسی بوتل کو استعمال کرے اس کے بعد پھر جب چالیس دن گزر جائیں تو اسی طرح سورۂ رحمٰن اور الرحمٰن لکھ کر بوتل میں ڈال دے اور عورت چالیس یوم تک پیئے وضع حمل تک اسی طرح عورت یہ پانی صبح کے وقت پیتی رہے اور پانی پیتے وقت اپنے دل میں اللہ تعالیٰ سے اولادِ نرینہ کے حصول کے لیے دُعا مانگتے ہوئے اپنے مقصد کا تصور کرے۔ بفضل باری تعالیٰ ضرور اولادِ نرینہ کی نعمت حاصل ہو گی۔

## مباحثہ میں کامیابی کیلئے

جو کوئی کسی اچھے اور نیک مقصد کے لیے کسی مباحثہ



میں حصہ لینا چاہتا ہو اور یہ خواہش رکھتا ہو کہ اللہ تعالیٰ اُسے اس مباحثہ میں کامیابی عطا فرمائے تو وہ جس دن مباحثہ میں حصہ لینے کے لیے جائے اُس دن نمازِ فجر کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد میں کامیابی کے لیے دُعا مانگے پھر جب مباحثہ والے مقام کی طرف جائے تو راستے میں یا ذُوالجلال والاِکرام پڑھتا ہوا جائے انشاءاللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہو گی اور ہر کوئی عزت و احترام سے دیکھے گا۔

## گناہوں سے نفرت ہو جائے

جو کوئی نیکی کے کاموں کی طرف رغبت کرنا چاہتا ہو مگر اُس کی راہ میں طرح طرح کی رکاوٹیں آتی ہوں۔ شیطانی وساوس اُس پر غلبہ پاتے ہوں بُرے لوگ اُسے نیکی کے کاموں کی طرف جانے سے منع کرتے ہوں اور بُروں کی صحبت اختیار کرنے کے لیے مجبور کرتے ہوں تو اُسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد مکمل توجہ و یکسوئی سے تین مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں دُعا مانگے چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے انشاءاللہ تعالیٰ اُس کا قلب مکمل طور پر نیکی کی طرف مائل ہو گا گناہوں سے نفرت ہو جائے گی جو لوگ اس کی راہ میں رکاوٹ ہوں گے وہ اُس کے رستے میں نہ آئیں گے شیطان کا وار کارگر نہ ہو گا اللہ تعالیٰ اُسے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا اور اُسے نیکی کرنے کی توفیق مرحمت فرمائے گا۔

## ناف کی درد کے لیے

اگر کسی عورت کو ناف پڑ گئی ہو اور بہت زیادہ درد ہوتی ہو کسی طرح آرام نہ آتا ہو تو ذیل میں دیا ہوا نقش پاک باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر لکھے اور مریضہ کے بازو پر باندھ دے اس کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اور پانی پر دم کر کے مریضہ کو یہ دم کیا ہوا پانی پلا دے، نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| اللہ الرحمٰن | اللہ الرحمٰن | اللہ الرحمٰن |
| اللہ الرحمٰن | مریضہ کا نام فلاں بنت فلاں | اللہ الرحمٰن |
| اللہ الرحمٰن | اللہ الرحمٰن | اللہ الرحمٰن |

انشاء اللہ تعالیٰ ٹلی ہوئی ناف اپنی جگہ پر آجائے گی درد دور ہو جائے گی اور تھوڑی دیر میں ہی آرام آجائے گا۔

## قوتِ حافظہ کے لیے

قوتِ حافظہ کو مضبوط کرنے اور یادداشت کو بہتر کرنے کی غرض سے جو کوئی روز نمازِ عصر کے بعد چالیس یوم تک بلاناغہ ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر اپنے سینے پر دم کر لیا کرے تو بفضل باری تعالیٰ اُس کا حافظہ خوب مضبوط ہو جائے گا جو کچھ یاد کرے گا کبھی نہ بھولے گا۔



یادداشت بہت تیز ہو جائے گی۔

## چشمِ خلائق میں معزز ہونا

جو کوئی چشمِ خلائق میں مقبول و معزز ہونا چاہتا ہو تو وہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر مشک اور عرق گلاب سے پانچ سو مرتبہ الرحمٰن لکھے اور معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ایک سو ایک بار سورہ رحمٰن پڑھ کر دم کرے اور اس تعویذ کو اپنے پاس رکھے تو لوگوں کی نظروں میں صاحبِ عزت اور صاحبِ وقار ہو گا جہاں بھی جائے گا اسے عزت و احترام ملے گا ہر کوئی کمال مہربانی سے پیش آئے گا اور لوگوں کے دلوں میں اس کی محبت پیدا ہو جائے گی۔

## دلی حاجت کے لیے

اگر کسی کی کوئی ایسی حاجت ہو جو کسی طرح پوری نہ ہوتی ہو تو چاہیے کہ ہر نماز کے بعد بیس مرتبہ سورۂ رحمٰن اس طرح پڑھے کہ اول و آخر تین تین بار درودِ پاک پڑھے پھر اپنی حاجت کے حصول کے لیے اللہ تعالیٰ سے نہایت عجز و انکساری سے دعا مانگے سات یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد حاجت پوری ہو جائے گی۔

# مرض میں افاقہ کے لیے

ایسا مریض جس کی بیماری دن بدن شدت پکڑتی جا رہی ہو۔ کسی بھی طرح مرض میں افاقہ نہ ہوتا ہو تو ذیل میں دیا ہوا نقش عرق گلاب اور خالص شہد سے چینی کی پلیٹ پر لکھے یہ نقش مبارک سورۂ رحمٰن میں موجود اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنہ میں سے ذوالجلال والاکرام کا ہے۔ نقش کو لکھنے کے بعد تازہ پانی سے دھوئے پھر تین مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو پلادے دن میں تین مرتبہ صبح دوپہر شام اسی طرح کرے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مرض میں افاقہ ہوگا بیماری کی شدت میں فوری طور پر کمی واقع ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ سے نوازے گا۔ جب تک مکمل طور پر آرام نہ آجائے اور صحت یابی نہ ہو جائے ہر روز اسی طرح دن میں تین بار پلائے۔ نقش پاک یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۶۴ | ۳۶۹ | ۳۶۲ |
| ۳۶۳ | ۳۶۵ | ۳۶۷ |
| ۳۶۸ | ۳۶۱ | ۳۶۶ |

## جادو اثر نہ کرے

اگر کسی کو اپنے دشمن کی طرف سے جادو ٹونے کا خدشہ ہو اور



وہ چاہتا ہو کہ دشمن کے وار سے محفوظ رہے جادو اُس پر اثر انداز نہ ہو تو ذیل میں دی ہوا آیاتِ مبارکہ لکھ کر اپنے بازو پر باندھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جادو کے اثر سے محفوظ رہے گا اس کے علاوہ آسیب کا اثر بھی اس پر نہ ہوگا۔ آیات مبارکہ یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ۭ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

## آفات وبلیات سے محفوظ رہے

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ ہر طرح کی آفات وبلیات سے محفوظ رہے کوئی مصیبت اُس پر نازل نہ ہو تو وہ ہر روز رات کو سونے سے پہلے باوضو حالت میں ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ لیا کرے سورہ رحمٰن کو پڑھنے کے بعد ایک مرتبہ ذیل میں دیا ہوا درود پاک پڑھے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ ۭ اِنَّكَ عَلٰى

كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ط بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْن ٥

انشاء اللہ تعالیٰ تمام آفات وبلیات سے محفوظ رہے گا اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔

## دل کی سختی دور کرنا

اگر کسی کا دل سخت ہو نرمی کی طرف مائل ہی نہ ہوتا ہو تو اس مقصد کے لیے چاہیے کہ گیارہ مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر پانی پر دم کرے یا کسی میٹھی چیز پر دم کرے اور اُسے کھلا دے چند دنوں تک ہی مثبت نتیجہ نکلے گا اکیس یوم تک روزانہ دم کرکے کھلائے پلائے ۔ ان شاء اللہ قلب کی سختی دور ہو جائے گی۔ اس کے علاوہ اگر کوئی خود یہ چاہے کہ اس کے دل میں نرمی پیدا ہو جائے دل کی سختی ختم ہو جائے تو وہ نماز پنجگانہ کی پابندی رکھے اور ہر نماز کے بعد تین بار سورۂ رحمٰن پڑھ کر اپنے قلب پر دم کرے۔

## نقش سورۂ رحمٰن

ذیل میں دیا ہوا سورۂ رحمٰن کا نقش جو کوئی باوضو حالت میں لکھ کر پانی میں گھول کر طحال کے مریض کو ہر روز پلائے تو بفضل باری تعالیٰ اُسے بہت جلد شفا حاصل ہو صحت کاملہ ملے اگر یہ پانی گھر کی دیواروں



پر چھڑکے تو موذی جانوروں اور کیڑوں وغیرہ سے محفوظ رہے اپنے پاس رکھنے سے ہر جائز حاجت پوری ہو اپنے بازو پر باندھے تو رہزنوں اور قذاقوں سے بچا رہے۔ نقش مبارک یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٠١١٢ | ٣٠١١٥ | ٣٠١١٨ | ٣٠١٠٥ |
| ٣٠١١٧ | ٣٠١٠٦ | ٣٠١١١ | ٣٠١١٦ |
| ٣٠١٠٧ | ٣٠١٢٠ | ٣٠١١٣ | ٣٠١١٠ |
| ٣٠١١٤ | ٣٠١٠٩ | ٣٠١٠٨ | ٣٠١١٩ |

## قضائے حاجت کے لیے

کیسی ہی ضرورت اور حاجت کیوں نہ ہو مگر یہ خیال رہے کہ حاجت جائز اور کسی کے فائدے کے لیے ہو کسی مسلمان کو نقصان پہنچانے کی غرض سے نہ ہو تو چاہیے کہ چاند کے مہینہ کی تین تاریخ کو ایک وقت مقرر کرکے پچھتر مرتبہ سورۂ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھے ہر روز ایک ہی وقت مقررہ پر سات یوم تک بلاناغہ پڑھے ہر روز پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت کے لیے دُعا مانگے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے جو بھی حاجت ہوگی سات یوم کے اندر اندر پوری ہو جائے گی۔ اگر سات یوم سے پہلے پوری ہو تو پھر بھی سات یوم پورے کرے اور

پڑھنے کے بعد دُعا میں اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرے نہایت مجرب وظیفہ ہے۔

## حُب کے لیے

اگر کوئی عورت اپنے خاوند کی محبت حاصل کرنا چاہے یا خاوند اپنی بیوی کے دل میں محبت پیدا کرنی چاہے تو چاہیے کہ چاند کے مہینہ کے شروع کے تین دنوں میں نماز فجر کے بعد تین دن تک بلاناغہ اپنے اور اپنی والدہ کے نام اور اپنے خاوند اور اس کی والدہ کے نام کے سب اعداد کو جمع کر کے جو کل اعداد آئیں ان کے مطابق سورۂ رحمٰن کی یہ آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پڑھے اور پھر مطلوب کے سامنے جائے تو انشاء اللہ تعالےٰ وہ محبت سے پیش آئے دونوں کے دلوں میں ایک دوسرے کی خوب محبت پیدا ہو جائے گی۔

## ادائیگی قرض کے لیے

جو کوئی قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو تو چاہیے کہ ہر روز فجر کی نماز کی سنت و فرض کے درمیان اکانوے مرتبہ سورۂ رحمٰن کی آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد اللہ تعالیٰ



سے دُعا مانگے پھر نماز عشاء کے بعد اسی طرح اسی تعداد کے مطابق پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم تک بلاناغہ اس وظیفہ کی برکت سے قرض کی جلد ادائیگی کے اسباب پیدا ہو جائیں گے قرض خواہ تنگ نہ کریں گے اور بہت جلد تمام قرضہ بیباق ہو جائے گا۔

## میاں بیوی میں محبت کے لیے

اگر کوئی خاوند اپنی بیوی کو پسند نہ کرتا ہو اس کے ساتھ محبت سے پیش نہ آتا ہو تو ذیل میں دی ہوئی دُعا عرق گلاب و زعفران سے ایک سفید کاغذ پر لکھے اور تعویذ کی طرح تہہ کر کے اُوپر دھاگہ باندھے تین مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر دم کرے اور عورت کو دے کہ وہ اس تعویذ کو اپنے سر کی چوٹی میں باندھے پاکی پلیدی کا خاص طور پر خیال رکھے اور حیض کے ایام میں اپنے سے الگ کرے غسل کر کے باندھے پھر اپنے شوہر کے سامنے جائے تو رفتہ رفتہ خاوند کے دل میں اس کی محبت پیدا ہو جائے گی اور انشاء اللہ تعالیٰ خاوند بیوی پر مہربان ہو گا۔ اگر کوئی عورت اپنے خاوند کو ناپسند کرتی ہو اور خاوند کو دیکھ کر بلاوجہ لڑائی جھگڑا کرتی ہو تو عامل اس دُعا کو لکھ کر تعویذ بنائے اور تین مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر دم کر کے مرد کو دے کہ وہ اسے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے بفضل باری تعالیٰ عورت کی نفرت محبت میں بدل جائے گی۔ دُعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یَا سَیِّدُ، یَا سَیِّدُ، یَا سَیِّدُ،
اَللّٰھُمَّ مَوَدَّتَ وَ مُحَبَّتَ بَیْنَ فُلَانِ بْنِ فُلَانِ عَلٰی حُبِّ
فُلَانِ بِنْتِ فُلَانِ کَمَا بَیْنَ اٰدَمَ وَ حَوَّا کَمَا بَیْنَ اِبْرَاھِیْمَ
وَسَارَا کَمَا بَیْنَ یُوْسُفَ وَ زُلَیْخَا کَمَا بَیْنَ مُحَمَّدٍ وَّ عَائِشَۃَ
وَمَارِیَۃَ وَکَمَا بَیْنَ عَلِیٍّ وَّ فَاطِمَۃَ الزَّھْرَاءِ وَ بِحَقِّ
یُحِبُّوْنَھُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ
وَبِحَقِّ الرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ط وَ بِحَقِّ بِسْتُ حُرُوْفِ
اَبْجَدُ وَ بِحَقِّ اِیْنِ اِسْمِ اَعْظَمُ یَا حَیُّ وَ یَا قَیُّوْمُ
وَ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔
وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی سَآئِرِ
الْاَنْبِیَآءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ
اَجْمَعِیْنَ ۝

## بخار کے لیے

بخار کی حالت میں چاہیے کہ باوضو حالت میں ذیل میں دیا ہوا نقش عرق گلاب و زعفران سے لکھ کر مریض کے بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ بخار میں جلد افاقہ ہو گا بخار میں آرام آجائے گا۔ بفضل باری تعالیٰ صحت یابی ہو گی۔ نقش یہ ہے۔



۷۸۶




## سینے کے امراض کے لیے

جو کوئی سینے کے امراض مثلاً سینے کی درد میں مبتلا ہو یا دل کی تکلیف ہو اور اس میں کوئی افاقہ نہ ہوتا ہو تو ذیل میں دیا ہوا نقش عرق گلاب زعفران اور خالص شہد سے چینی کی ایک پلیٹ پر لکھے اور پانی سے دھو کر اس پر ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر دم کرے اور یہ پانی مریض کو دن میں کئی بار پلائے بفضل باری تعالیٰ مریض کا مرض دور ہو جائے گا چند یوم میں ہی افاقہ ہے اللہ تعالیٰ سورۂ رحمٰن کی برکت سے اور اس میں موجود اپنے اسم مبارک رحمٰن کی برکت سے مریض کو کلی طور پر شفاء عطا فرمائے گا سینے کے جملہ امراض میں چالیس یوم تک بلاناغہ یہ پانی پینے سے پروردگار عالم فائدہ پہنچاتا ہے۔ نقش مبارک یارحمٰن یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۷۲ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۲۷۱ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۲۷۰ |
| ۱۰ | ۲۶۹ | ۴ | ۱۵ |

# فراخئ رزق کے لیے

جو کوئی نہایت غریب ہو رزق کی تنگی ہو اور قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو غربت دور ہونے اور قرض کی ادائیگی کے کوئی اسباب دکھائی نہ دیتے ہوں قرض خواہوں کے تقاضوں کی وجہ سے بہت زیادہ پریشان ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اس کے بعد تین مرتبہ ذیل میں دی ہوئی دعا مانگے پھر رات کو سونے سے قبل باوضو حالت میں تین مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اور ہر مرتبہ پڑھنے کے بعد تین مرتبہ یہ دُعا مانگے:

یَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ هَيِّئْ لَنَا سَبَبًا لَا نَسْتَطِيْعُ لَهُ طَلَبًا وَيَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ افْتَحْ لَنَا اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ وَاَبْوَابَ فَضْلِكَ وَاَبْوَابَ مَغْفِرَتِكَ وَاَبْوَابَ عِنَايَتِكَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔

بفضل باری تعالیٰ بہت جلد قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا ہو جائیں گے روزی فراخ ہو جائے گی اللہ تعالیٰ رزق حلال میں خیر و برکت پیدا فرمائے گا انشاء اللہ تعالیٰ غربت دور ہو جائے گی اور مالی پریشانی رفع ہو جائے گی۔

## آسیب کو حاضر کرنا

آسیب کو حاضر کرنے کی غرض سے باوضو حالت میں پاک صاف لباس پہن کر بالکل پاکیزہ جگہ پر ایک سفید چادر بچھا کر اس پر ایک نابالغ لڑکے کو بٹھا دے پاس ہی خوشبو یا کوئی سی اگربتی سلگا دے تاکہ ماحول معطر ہو جائے تھوڑی سی خوشبو لڑکے کے لباس پر بھی لگا دے لڑکے کا لباس بھی پاک صاف ہونا چاہیے اس کے بعد ایک سفید کاغذ پر مشک و عرق گلاب سے یہ نقش لکھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٥٢٤ | ٦٥٢٧ | ٦٥٣٢ | ٦٥١٧ |
| ٦٥٣١ | ٦٥١٨ | ٦٥٢٣ | ٦٥٢٨ |
| ٦٥١٩ | ٦٥٣٤ | ٦٥٢٥ | ٦٥٢٢ |
| ٦٥٢٦ | ٦٥٢١ | ٦٥٢٠ | ٦٥٣٣ |

اس نقش کو لکھنے کے بعد لڑکے کے ہاتھ میں پکڑا دے پھر نہایت توجہ و یکسوئی سے اس طرح سے عمل کا آغاز کرے کہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے پھر گیارہ مرتبہ یا تنکفیل و یا اسرافیل پڑھے اس کے بعد تین مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے پھر یہ عزیمت بلند آواز سے پڑھے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی محمد وعلیٰ اٰلِ محمد۔ بعدد الجن والانس و باسمائک الحسنیٰ عزمت علیکم یٰمعشر الجن والانس واصحاب الارواح فتحون فتحون حبیبک حبیبک المیم المیم صفکا صفکا السا السا بلسا تلسا تلسا سود دا سود دا

کھلا کھلا مھلا مھلا سھلا سھلا حاضرًا حاضرًا
سخیا سخیا شدیا شدیا بحق خاتم سلیمان بن داؤد
علیہما السلام احضروا یا صحب الجن والانس و
الشیطین واحضروا من جانب المشارق والمغارب
ومن الجانب الجنوب والشمائل بحق الرحمٰن بدعائی آسیب
حاضر شو حاضر شو حاضر شو۔

## محبت کے لیے

میاں بیوی میں محبت یا دو دوستوں کے مابین محبت واخوت پیدا کرنے اور کسی بھی نیک اور جائز مقصد کے دوسرے کے دل میں اپنی محبت اور پیار پیدا کرنے کی غرض سے سات عدد اخروٹ لیکر ان پر باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر دم کرے اس کے بعد ہر ایک پر سات بار یہ دعا پڑھ کر دم کرے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَسْمَآئِکَ الشَّرِیْفَۃِ الْکَرِیْمَۃِ الْمُبَارَکَۃِ
الْمَخْزُوْنَۃِ الْمَکْنُوْنَۃِ الَّتِیْ لَا یُجَاوِزُھُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ حُبَّ
فلاں بن فلانہ علی حب فلاں بن فلاں بحق فَبِاَیِّ اٰلَآءِ
رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ۔ وصلی اللّٰہ تعالٰی علٰی خیر خلقہٖ محمّد
وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْن ۝

دم کرنے کے بعد اس کا حلوہ تیار کرے اور مطلوب کو کھلائے۔ انشاء اللّٰہ تعالٰی مطلوب کے دل میں اس کی خوب محبت پیدا



ہو جائے گی اگر ایک مرتبہ کھلانے سے مقصد پورا نہ ہو تو پھر دوسری مرتبہ یہ عمل کرے حتیٰ کہ تین مرتبہ عمل کرنے سے انشاء اللّٰہ تعالٰی مطلوب طالب کی محبت میں فریفتہ ہوگا۔

## دشمن کے شر سے محفوظ رہے

جو کوئی اپنے دشمنوں کے ہاتھوں سے تنگ آچکا ہو دشمن نقصان پہنچانے سے کسی طرح باز نہ آتا ہو اور یہ دشمن سے مقابلہ کرنے کی سکت نہ رکھتا ہو یا دشمن سے مقابلہ نہ کرنا چاہتا ہو تو اس کو چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر تین تین مرتبہ یہ درود پاک پڑھے۔

یَا مُذِلَّ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ
وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ اَللّٰھُمَّ اقْھَرْ بِھَا عَلٰٓی
اَعْدَآئِنَا وَاَلْزِمْھُمْ وَعَجِّلْ اِلَیْھِمْ مَا قَصَدُوْنِیْ بِہٖ فِیْ
اَمْوَالِھِمْ وَعِزَّتِھِمْ وَاٰمَالِھِمْ وَاَنْفُسِھِمْ ۝

بفضل باری تعالٰی دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔ اللّٰہ تعالٰی اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔ دشمن اگر نقصان پہنچانے اور برائی کرنے کی کوشش کرے گا تو اپنی ہی پریشانی میں پڑ جائے گا۔

## باری کا بخار

جس کسی کا بخار نہ اُترتا ہو اور بہت تیز بخار چڑھتا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں عرق گلاب اور خالص شہد سے چینی کی پلیٹ پر یہ نقش مبارک لکھے۔

٧٨٦

| ک | ح | م ا | ن |
|---|---|---|---|
| ۴۲ | ۴۹ | ۲۰۱ | ۷ |
| ۴۸ | ۳۹ | ۴۲۰ | ۴۰۲ |
| ۹ | ۳۳ | ۱۴ | ۴۵ |

اس نقش کو آبِ باراں سے دھو کر اس پر تین مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر دم کرے اور مریض کو دن میں کئی بار پلائے جب بخار چڑھے تو مریض جب بھی پانی پیئے یہی پیئے انشاء اللہ تعالیٰ بخار اُتر جائے گا۔ اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## رنج وغم سے نجات کیلئے

جو کوئی کسی ایسے رنج وغم میں مبتلا ہو کہ جو کسی طرح دور نہ ہوتا ہو غم کی وجہ سے طبیعت ہر وقت بوجھل رہتی ہو کسی بھی کام کو کرنے میں دل نہ لگتا ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ نماز عصر کے بعد سے نماز مغرب تک



بغیر کسی سے کوئی کلام کیے سورۂ رحمٰن کی تلاوت کرتا رہے تین دن یا سات دن تک بلا ناغہ اسی طرح کرے انشاء اللہ تعالیٰ قلب مطمئن ہو جائے گا دل سے رنج وغم کا بوجھ اُتر جائے گا اور غم سے نجات مل جائے گا۔

## مرتبہ میں بلندی کے لیے

جو کوئی اپنے منصب و مرتبہ میں ترقی و بلندی کا خواہاں ہو تو وہ اکیس یوم تک ہر روز نماز تہجد کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ اکیس مرتبہ سورۂ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر اکیس اکیس بار درود پاک پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول میں کامیابی کے لیے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ مرتبہ میں بلندی حسبِ منشاء ہو گی اللہ تعالیٰ خصوصی توجہ فرمائے گا۔ عزت میں بھی اضافہ ہو گا۔ ہر کوئی عزت واحترام سے پیش آئے گا۔

## ماں باپ کو راضی کرنا

اگر کسی کے ماں باپ اُس سے ناراض ہوں اور اسی ناراضی کی حالت میں اُن کا انتقال ہو گیا ہو تو اُس کو چاہیے کہ وہ نماز فجر کے بعد قبرستان میں جا کر یا مسجد میں تنہائی میں بیٹھ کر اکیس مرتبہ سورۂ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار یہ درود پاک پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ مَّا دَامَتِ

الصلوٰۃ وصل علی محمد ما دامت البرکات و
صل علی اسم محمد فی الاسماء وصل علی روح
محمد فی الارواح وصل علی نفس محمد فی النفوس
وصل علی قبر محمد فی القبور وصل علی نور محمد
فی الانوار وصل علی جسد محمد فی الاجساد وصلی
اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ محمد وآلہ واصحابہ
اجمعین۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس کے ماں باپ اس سے راضی ہو جائیں گے۔ ماں باپ کی روح اس سے خوش ہو جائے گی۔

## چیچک کا مرض

اگر کسی علاقہ میں چیچک کا عارضہ وبا کی صورت میں پھیل رہا ہو اور اس کی لپیٹ میں آنے کا شدید خدشہ ہو تو اس سے بچاؤ کی غرض سے تین دانے مونگ لیکر ان پر باوضو حالت میں تین مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر دم کرے اور پھر ان کو پانی سے نگل لے انشاء اللہ تعالیٰ اس وبا سے محفوظ رہے گا۔

## ہیضہ کا علاج

ہیضہ کے مرض میں مبتلا مریض کے لیے چینی کی پلیٹ پر عرق گلاب



اور زعفران سے سورۂ رحمٰن کی آیت مبارکہ فبای الاء ربکما تکذبٰن لکھے اور چونے کے صاف ستھرے ہوئے پانی سے دھو کر مریض کو بار بار پلائے یعنی دن میں کئی مرتبہ پلائے۔ ہیضہ کے مرض کو دور کرنے کا ایک ثانی علاج یہ بھی ہے کہ سرخ مرچ کے چار بیجوں پر فبای الاء ربکما تکذبٰن گیارہ بار پڑھ کر دم کرے اور مریض کو دے۔ وہ اسے نگل لے نگلنے کے بعد چند گھونٹ پانی پی لے پانی اُبال کر ٹھنڈا کیا گیا ہو جب تک بیماری پوری طرح ختم نہ ہو جائے۔ اُس وقت تک روزانہ یہ علاج کرے۔
انشاء اللہ تعالیٰ مرض دُور ہو جائے گا۔

## تسخیر خلائق کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ لوگوں کے قلوب اس کے لیے تسخیر ہو جائیں وہ لوگوں کی نظروں میں معزز ہو جائے جس کے سامنے جائے وہ توجہ و خلوص کے ساتھ پیش آئے ہر طرح کی دینی و دنیاوی حاجات پوری ہوتی رہیں سیارگان کی نحوست بھی دور ہو جائے تو اُسے چاہیے کہ وہ ہر روز نماز مغرب کے بعد تین مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر یہ دُعا پڑھنے پر مداومت رکھے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا ملٰئکۃ کلکم بامر اللہ ان تغیثونی وان تعینونی وان تمدونی فی مرادی ومقصودی واحفظوا لی مالی واھلی وولدی ووالدی وذریاتی واخوانی واحبائی واصدقائی وما احاطت

عَلَيْهِ شَفَقَةً قَلْبِيْ مِنْ اٰفَاتِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ
وَمِنْ نُحُوْسَاتِهِمْ وَمِنْ نُحُوْسَاتِ الزُّحَلِ وَالْمُشْتَرِيِّ
وَالْمِرِّيْخِ وَالشَّمْسِ وَالزُّهْرَةِ وَالْعُطَارِدِ وَ
الْقَمَرِ وَالرَّأْسِ وَالذَّنَبِ وَالْاِكْلِيْلِ وَمِنْ شَرِّ
كُلِّ ذِيْ شَرٍّ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالشَّيْطَانِ وَسَاحِرٍ
وَّفَاجِرٍ وَّسَاكِنٍ وَّظَالِمٍ وَّبَاغٍ وَّطَاغٍ وَّمَارِدٍ وَّ
مُعَانِدٍ وَّلَاحِقٍ وَّسَابِقٍ وَّمُتَحَرِّكٍ وَّسَاكِنٍ
وَّهَامَةٍ وَّلَامَةٍ وَّذَكَرٍ وَّاُنْثٰى وَمِنْ اٰفَاتِ
السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ وَمِنْ شَرِّ الْبَرِيَّةِ وَالْبَحْرِيَّةِ
اَجْمَعِيْنَ وَاَعْلِمُوْا اَبْصَارَهُمْ وَاَقْبِضُوْا لِسَانَهُمْ
وَاَيْدِيَهُمْ وَعَلِّمُوْنِيْ عِلْمَ الَّذِيْ يَكُوْنُ
نَافِعًا وَّصَرْفًا عَلٰى جَمِيْعِ الْعُلُوْمِ وَاَعْطُوْنِيْ
رِزْقًا حَلَالًا طَيِّبًا وَّجَلَبْتُكُمْ لِجَلْبِ قُلُوْبِ
الْخَلْقِ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ اِلَيَّ بِالْمَوَدَّةِ وَ
الْمَحَبَّةِ وَانْصُرُوْنِيْ نُصْرَةً عَلٰى سَآئِرِ الْاَعْدَآءِ
وَّاَخْبِرُوْنِيْ مَا فِي الْحَوَادِثِ الْخَيْرِ وَالشَّرِّ
قَبْلَ وَقْتِ الْوُقُوْعِ وَمَا اَطْلُبُ مِنْ اَخْبَارِ
الْعَالَمِ اَلْعَجَلُ الْعَجَلُ السَّاعَةُ
السَّاعَةُ السَّاعَةُ اَلْوَحَا اَلْوَحَا اَلْوَحَا



بِحَقِّ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاٰلِهٖ وَ
اَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ وَوَلِيِّهِ الشَّرِيْفِ
السَّيِّدِ مُحْيِ الدِّيْنِ حَضْرَتِ الشَّيْخِ
عَبْدِ الْقَادِرِ الْجِيْلَانِيْ رَحْمَةُ اللّٰهِ تَعَالٰى
عَلَيْهِ وَبِحَقِّ سُلَيْمَانَ بْنِ دَاوٗدَ عَلَيْهِمَا
السَّلَامُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس وظیفہ کی ہر روز مداومت کرنے پر تسخیر خلائق ہوگی جو مقصد و مراد رکھتا ہے بفضل باری تعالیٰ پوری ہوگی۔

## زبان بندی کے لیے

دشمن کی زبان کی غرض سے جو کوئی یہ چاہے کہ وہ جب بھی دشمن کے سامنے جائے وہ بکواس کرنے سے باز آئے کسی طرح کا شر نہ پہنچا

سکے تو اُسے چاہیے کہ ذیل میں دیا ہوا نقش ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب، زعفران اور مشک سے باوضو حالت میں لکھ کر سات مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اور نقش پر دم کر کے تعویذ کی طرح لپیٹ کر اپنے بازو پر باندھ لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بند ہو جائے گی۔ نقش مبارک یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام |
| یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام |
| یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام |
| یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام |
| یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام |

## حاکم مہربان ہو جائے

جو کوئی حاکم کے پاس جانا چاہتا ہو اور ڈرتا ہو کہ نہ جانے حاکم اس کے ساتھ کس طرح سے پیش آئے تو وہ حاکم کے پاس جانے سے قبل یا کسی بھی افسر کے سامنے جانے سے پہلے باوضو حالت میں ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اول و آخر ایک ایک مرتبہ ذیل میں دیا ہوا درود پاک پڑھے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جس بھی حاکم یا افسر کے پاس جائے گا وہ عزت کرے گا اور حسن اخلاق سے پیش آئے



اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَآ اَحَاطَ بِہٖ عِلْمُکَ وَ اَحْصَاہُ کِتَابُکَ صَلٰوۃً تَکُوْنُ لَکَ رِضًی وَّ لِحَقِّہٖ اَدَآءً وَّ اَعْطِہِ الْوَسِیْلَۃَ وَ الْفَضِیْلَۃَ وَالدَّرَجَۃَ الرَّفِیْعَۃَ وَابْعَثْہُ اَللّٰھُمَّ الْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ وَاجْزِہٖ عَنَّا مَا ھُوَ اَھْلُہٗ وَعَلٰی جَمِیْعِ اِخْوَانِہٖ مِنَ النَّبِیِّیْنَ وَ الصِّدِّیْقِیْنَ وَالشُّھَدَآءِ وَالصَّالِحِیْنَ ط

## حاجت روائی کے لیے

اگر کسی کی کوئی ایسی جائز حاجت ہو جو پوری نہ ہوتی ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ رحمٰن کی آیات مبارکہ اَلرَّحْمٰنُ ۝ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ۝ خَلَقَ الْاِنْسَانَ ۝ عَلَّمَہُ الْبَیَانَ ۝ اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ۝ پڑھے پھر دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد یہ پڑھے۔

وَالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدٰنِ ○ وَالسَّمَآءَ رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيْزَانَ ○ اَلَّا تَطْغَوْا فِي الْمِيْزَانِ ○ وَاَقِيْمُوا الْوَزْنَ بِالْقِسْطِ وَلَا تُخْسِرُوا الْمِيْزَانَ ○ وَالْاَرْضَ وَضَعَهَا لِلْاَنَامِ ○

جب تیسری رکعت کے لیے کھڑا ہو تو سورۂ فاتحہ کے بعد یہ آیات مبارک تلاوت کرے۔

فِيْهَا فَاكِهَةٌ وَّالنَّخْلُ ذَاتُ الْاَكْمَامِ ○ وَالْحَبُّ ذُو الْعَصْفِ وَالرَّيْحَانُ ○ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ○ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ كَالْفَخَّارِ ○ وَخَلَقَ الْجَآنَّ مِنْ مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ ○

چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ پڑھنے کے بعد سورۂ رحمٰن کی یہ آیات مبارکہ پڑھے۔ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ○ رَبُّ الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبُّ الْمَغْرِبَيْنِ ○ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ○ مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ ○ بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ ○

نماز پڑھنے کے بعد یعنی سلام پھیرنے کے بعد سجدہ میں اپنا سر رکھے اور اکتالیس مرتبہ یہ پڑھے۔ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پھر سجدے سے سر اٹھائے اور گیارہ مرتبہ یہی آیت مبارکہ پڑھے اور پھر سجدے میں جائے اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالےٰ سے اپنی حاجت بیان کرے اللہ تعالیٰ خصوصی نظر کرم فرمائے گا اور بہت جلد اس کی حاجت بر آئی ہو جائے گی۔ نہایت مجرب عمل ہے۔



## آسیب دفع ہو جائے

اگر کسی کو آسیب تنگ کرتا ہو تو چاہیے کہ سات دانے فلفل کے لے کر باوضو حالت میں ہر ایک دانے پر سات سات مرتبہ سورۂ رحمٰن کی یہ آیات مبارکہ يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ○ پڑھ کر دم کرے اور پھر ان دانوں کو تھوڑے سے پانی میں گھس کر آسیب زدہ کی آنکھوں میں سرمہ کی طرح لگائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب دفع ہو جائے گا۔

## قیدی کی رہائی

اگر کسی کو بے گناہ قید میں ڈال دیا گیا ہو یا کسی نے اغوا کر کے قید میں بند کر دیا ہو بظاہر رہائی کی کوئی صورت ممکن دکھائی نہ دیتی ہو تو چاہیے کہ نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رخ ہو کر بیٹھے پہلے حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام پر اکیس مرتبہ درود پاک بھیجے پھر ایک سو اکتالیس مرتبہ سورۂ رحمٰن کی آیت مبارکہ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پڑھے اس کے بعد پھر اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے اور یہ دعا مانگے۔

اَللّٰهُمَّ يَا رَبَّ مُوْسٰى وَرَبَّ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَجِبْرَآئِيْلَ

وَرَبِّ مِیْکَائِیْلَ وَرَبِّ اِسْرَافِیْلَ وَرَبِّ عِزْرَائِیْلَ وَ اَنْتَ یَارَبِّ مُنَزِّلُ الْمُصْحَفِ وَمُنَزِّلُ التَّوْرَاۃِ وَمُنَزِّلُ الْاِنْجِیْلِ وَمُنَزِّلُ الزَّبُوْرِ وَمُنَزِّلُ الْفُرْقَانِ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ هٰذِهِ اللَّیْلَةَ مِنْ اَمْرِیْ كَذٰلِكَ مَا اَنْتَ بِهٖ اَحْكَمُ اور قیدی کے حق میں دعا مانگے قیدی اگر خود بھی یہ عمل کرے تو بفضل باری تعالیٰ پہلے دن ہی اس کی رہائی کے اسباب پیدا ہو جائے اور اُس کی قید سے خلاصی ہو جائے اگر پہلے دن ایسا نہ ہو تو دوسری شب پھر یہ عمل کرے انشاءاللہ تعالیٰ تین شب تک توجہ یکسوئی اور یقینِ کامل کے ساتھ پڑھنے سے ضرور قیدی کی رہائی عمل میں آجائے گی اور وہ قید سے چھوٹ جائے گا۔ اس مقصد کے لیے یہ نہایت مجرب عمل ہے۔

## قضائے حاجت کیلئے

کسی بھی طرح کی جائز حاجت روائی کی غرض سے ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اور اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے ساتھ ہی اپنی حاجت کا تصور کرتے ہوئے سات مرتبہ اس طرح سے یہ دعا مانگے۔ اَللّٰهُمَّ اقْضِ حَاجَتِیْ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ بفضل باری تعالیٰ جو بھی حاجت ہو گی وہ چند دنوں میں ضرور پوری ہو جائے گی۔



## وہم دور کرنا

اگر کسی کو ہر کام میں وہم کرنے کی عادت پڑ گئی ہو ہر وقت شک وشبہ میں مبتلا رہتا ہو دل میں وہم گھر کر گیا ہو کسی بھی طرح بلاوجہ وہم کرنے کی عادت سے چھٹکارا نہ ملتا ہو تو اکیس یوم تک بلاناغہ ہر روز نماز عصر کے بعد تین مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور ایک سو گیارہ مرتبہ یہ آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاءاللہ تعالیٰ اس کا قلب مطمئن ہو جائے گا شک وشبہ کرنے کی عادت رفع ہو جائے گی وہمی طبیعت نہ رہے گی اور بے چینی ختم ہو جائے گی۔

## پانی شیریں ہو جائے

اگر کسی نے کوئی کنواں کھدوانا ہو اور چاہتا ہو کہ کنوئیں کا پانی شیریں ہو تو وہ گیارہ سو مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پڑھ کر پانی پر دم کرے اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور دم کیا ہوا پانی کنوئیں میں ڈال دے انشاءاللہ تعالیٰ اس کنوئیں سے شیریں پانی نکلے گا کڑواہٹ وغیرہ ختم ہو جائے گی۔

## بھاگے ہوئے کی واپسی کیلئے

اگر کسی کا بیٹا یا کوئی عزیز وغیرہ گھر سے بھاگ گیا ہو یا کوئی ملازم

بھاگ گیا ہو تو ذیل میں دیا ہوا نقش عرق گلاب، زعفران اور مشک سے لکھے،




نقش میں فلاں بن فلاں حاضر شو یعنی بھاگنے والے کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھے پھر ایک وزنی پتھر کے نیچے اس نقش کو دبا کر رکھ دے یا کسی گھڑے میں پانی بھر کر اس کے نیچے رکھ دے اس نقش کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ بھاگا ہوا جہاں بھی ہوگا وہیں پر رہ جائے گا وہاں سے کسی اور طرف نہ جائے گا اور جلد ہی واپس آجائے گا واپسی کے بغیر کوئی چارہ نہ رہے گا۔

## فراخیٔ رزق کے لیے

اس مقصد کے لیے چاہیے کہ نماز تہجد کے وقت اُٹھے وضو کر کے



پاک صاف کپڑے پہنے خوشبو سلگائے ماحول کو معطر کر کے سات سو مرتبہ یہ آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن پڑھے پھر اول وآخر درود پاک پڑھتے ہوئے اللہ تعالیٰ سے اپنے رزق میں وسعت اور فراخی کی دُعا مانگے چالیس یوم تک اسی طرح کرے پروردگار عالم کے فضل وکرم سے رزق حلال میں خیر و برکت پیدا ہوگی رزق کی تنگی دور ہوجائے گی اللہ تعالیٰ معاشی حالت درست فرما دے گا۔ غربت اور عسرت جاتی رہے گی تونگری حاصل ہوگی۔

## کام میں دل لگے

اگر کسی کا کام کاج میں دل نہ لگتا ہو طالب علم ہے تو پڑھائی کی طرف توجہ مبذول نہ ہوتی ہو جب بھی پڑھنے کے لیے بیٹھتا ہو تو دل پڑھائی کی طرف راغب و مائل نہ ہوتا ہو تھوڑی سی توجہ کے بعد دھیان بھر ادھر اُدھر بٹ جاتا ہو جس کی وجہ سے وہ بہت پریشان ہو اور چاہتا کہ اس کا دل پڑھائی کی طرف لگے کام کاج کرنے والا یہ چاہتا ہو کہ اس کی توجہ کام کی طرف ہو اور وہ دل جمعی سے اپنا کام کرے تو چاہیے کہ باوضو حالت میں ذیل کا نقش عرق گلاب ومشک خالص سے ایک سفید کاغذ پر لکھے پھر گیارہ مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر اس پر دم کرے اور پہنا دے انشاءاللہ تعالیٰ کام میں دل لگے گا اور دھیان اپنے کام کی طرف رہے گا۔ نقش یہ ہے۔




## زبان بندی کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے دشمن کی زبان بندی ہو جائے دشمن کوئی نقصان نہ پہنچا سکے تو وہ ہر روز نماز عشاء کے بعد بارہ سو مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے تَبٰرَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِی الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے بارہ یوم تک بلا ناغہ ہر روز اسی طرح پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ذلیل ہو گا کسی قسم کا نقصان پہنچانے پر قادر نہ ہو سکے گا اس کی زبان بندی ہو جائے گی بد زبانی نہ کرے گا سامنے آ جانے پر بھی خاموش رہے گا۔

## شفاء کے لیے

اگر کوئی بیمار صحت یاب ہو رہا ہو بیماری کی وجہ سے اس کی کمزوری



اور نقاہت بہت بڑھ چکی ہو اور چاہتا ہو کہ جسمانی کمزوری جلد سے جلد دور ہو جائے تو چاہیے کہ ذیل میں دیا ہوا تعویذ عرق گلاب اور خالص شہد سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر ہر روز صبح نہار منہ مریض کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ توانائی میں اضافہ ہو گا جسمانی کمزوری اور نقاہت جاتی رہے گی اللہ تعالیٰ مکمل طور پر شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا اور صحت یابی ہو جائے گی۔ تعویذ یہ ہے۔

فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ
فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ
فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ
فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ

## دشمنوں کا خوف دور ہو

اگر کسی کو دشمنوں کی طرف سے نقصان پہنچائے جانے کا خطرہ ہو دشمنوں سے سخت خوفزدہ ہو اور ہر وقت اس خوف میں مبتلا رہتا ہو تو چاہیے کہ وہ نماز تہجد کے وقت اٹھ کر غسل و وضو کر کے

پاکیزہ لباس پہنے خوشبو لگائے اور نماز تہجد اس طرح سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ رحمٰن کی چند آیاتِ مبارکہ تلاوت کرے نماز تہجد کی ادائیگی کے بعد فجر کی اذان تک سورۂ رحمٰن جتنی بھی تعداد میں پڑھ سکے مکمل توجہ و یکسوئی کے ساتھ پڑھے پھر اذان سُن کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے لیے دُعا مانگے بفضل باری تعالیٰ دشمنوں سے محفوظ رہے گا دشمنوں کی آپس میں پھوٹ پڑجائے گی اور وہ اس کو نقصان پہنچانے پر متفق نہ ہوں گے اس کے دل سے بھی دشمنوں کی ہیبت اور خوف جاتا رہے گا۔

## مہم میں کامیابی کیلئے

جو کوئی کسی مہم پر جانا چاہتا ہو اور مہم میں کامیابی کا خواہاں ہو تو وہ مہم پر جانے سے قبل باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اس کے بعد سات سو مرتبہ ذوالجلال والاکرام پڑھے اول و آخر درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے پھر روانہ ہو جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مہم میں کامیابی ہوگی کامیاب وکامران واپس لوٹے گا اللہ تعالیٰ اپنی حفیظ وامان میں رکھے گا۔

## ہر حاجت کے لیے

ہر طرح کی جائز اور نیک حاجت کے لیے گیارہ یوم تک بلاناغہ



نماز فجر کے بعد پانچ مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اول و آخر پانچ پانچ مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد ایک مرتبہ یہ دعائے حبیب پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامْ
عَجَبًا لِّلْمُحِبِّ كَيْفَ يَنَامْ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامْ
طَالِبُ الْجَنَّةِ لَا يَنَامْ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامْ
خَالِقُ اللَّيْلِ لَا يَنَامْ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامْ
خَالِقُ الْخَلْقِ لَا يَنَامْ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامْ
اَلْعَرْشُ وَالْكُرْسِيُّ لَا يَنَامْ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامْ
اَللَّوْحُ وَالْقَلَمُ لَا يَنَامْ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامْ
كُلُّ الْمَلَكُوْتِ لَا يَنَامْ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامْ
اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ لَا يَنَامْ

قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
اَلْاَرْضُ وَالسَّمَاءُ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
اَلنَّجْمُ وَالشَّجَرُ لَا يَنَامُ!
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
اَلْبَرُّ وَالْبَحْرُ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
اَلْجَنَّةُ وَالنَّارُ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
اَلْحُوْرُ وَالْقُصُوْرُ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
اَلطَّيْرُ وَالْوَحْشُ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
اَلنَّوْمُ عَلَى الْمُحِبِّ حَرَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
طَالِبُ الْمَوْلٰى لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
اَلْعَاشِقُ وَالْمَعْشُوْقُ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ



اَلْعِشْقُ وَالْمَحَبَّةُ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
اَللَّيْلُ وَالنَّهَارُ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
نِعْمَ الْمَوْلٰى ذُوالْاِكْرَامِ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
آدَمُ صَفِيُّ اللّٰهِ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
اِبْرَاهِيْمُ خَلِيْلُ اللّٰهِ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
مُوْسٰى كَلِيْمُ اللّٰهِ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
عِيْسٰى رُوْحُ اللّٰهِ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ
مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ لَا يَنَامُ
قُمْ قُمْ يَا حَبِيْبِيْ كَمْ تَنَامُ

دعائے حبیب پڑھنے کے بعد اپنی حاجت کی دعا مانگے عجز و انکساری کا اظہار کرے انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی جائز حاجت ہو گی گیارہ یوم کے اندر اندر ضرور پوری ہو جائے گی نہایت مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## مشکل کے لیے

جو کوئی ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر لکھے اور سات مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر اس پر دم کرے اور نقش اپنے پاس رکھے تو انشاءاللہ تعالیٰ اس کی ہر مشکل آسان ہو جائے کوئی بھی مشکل اس کے راہ کی رکاوٹ نہ بنے اور وہ جس کام میں ہاتھ ڈالے وہ اس کے لیے آسان اور سہل ہو جائے مشکل دور ہو جائے۔ نقش مبارک یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ذُو | وَالاکرام | الجلال |
| وَالاِکرام | الجلال | ذو |
| الجلال | ذو | وَالاِکرام |

## حسبِ منشاء کام کے لیے

جو کوئی کسی کام کو کرنا چاہتا ہو اور اس بات کا خواہاں ہو کہ وہ کام اس کے حسبِ منشا ہو جائے تو وہ سات یوم تک ہر نماز کے بعد سورۂ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ نماز فجر کے بعد گیارہ مرتبہ پڑھے۔ جبکہ نماز عشاء کے بعد نو مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اور پڑھتے ہوئے اول و آخر سات سات مرتبہ درود پاک پڑھے پھر اپنے مقصد



میں کامیابی کے حصول کے لیے دعا مانگے انشاءاللہ تعالیٰ جس بھی مقصد کے لیے عمل کیا ہے وہ سات یوم کے اندر اندر اسکے حسب منشا پورا ہو جائیگا ہو جائے گا۔

## شکر گزاری کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اُسے اپنے شکر گزار بندوں میں شامل کرے وہ اللہ تعالیٰ کی ہر نعمت پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنے کی عادت کو اپنائے اللہ تعالیٰ اُسے شکر ادا کرنے کی توفیق عطا فرمادے تو اُسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ رحمٰن کی آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے اس مقصد کے لیے باوضو حالت میں قبلہ رُخ ہو کر بیٹھے انشاءاللہ تعالیٰ حسبِ منشا نتیجہ نکلے گا انشاءاللہ امتحان میں کامیابی عطا فرمائے گا اور ہرگز ناکامی نہ ہوگی۔

## حفظِ قرآن کے لیے

جو کوئی چاہتا ہو کہ اُسے قرآن پاک جلد حفظ ہو جائے اور اس کا حافظہ مضبوط ہو جائے تو وہ ہر نماز کے بعد اکہتر مرتبہ یہ آیات مبارکہ اَلرَّحْمٰنُ ۙ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ پڑھ لیا کرے اس وظیفہ پر مداومت رکھے بفضل باری تعالیٰ قرآن پاک بہت جلد یاد ہو جائے

گا اللہ تعالیٰ حافظے میں قرآن مجید کو محفوظ فرما دے گا۔

## اولاد کا حصول

اگر کوئی اولاد کی نعمت سے محروم ہو تو یہ آیت مبارکہ خَلَقَ الْاِنْسَانَ باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر عرق گلاب اور شہد خالص سے سات مرتبہ لکھے اور تازہ پانی سے دھو کر عورت کو صبح نہار منہ پلائے یہ عمل اُس وقت شروع کرے جب عورت حیض سے فارغ ہو جائے اور پاک صاف حالت میں ہو اس کے علاوہ عورت نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد ایک ایک تسبیح اس آیت مبارکہ کی ورد کرے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد حمل قرار پا جائے گا اللہ تعالیٰ اولاد کی نعمت سے سرفراز فرمائے گا وضع حمل تک ہر روز بلاناغہ اسی طرح کرے۔ بفضل باری تعالیٰ حمل کے دوران جملہ تکالیف سے محفوظ رہے گی اور کوئی پریشانی نہ ہو گی۔ وضع حمل میں بھی آسانی ہو گی۔

## مجرم کی گرفتاری کے لیے

اگر کوئی مجرم کوئی جرم کر کے راہِ فرار اختیار کر گیا ہو مفروری کی حالت میں ہو مدعی اور اس کے گھر والوں کو دھمکی آمیز پیغامات بھیجتا ہو اس مفرور مجرم سے جانی نقصان پہنچائے جانے کا خدشہ ہو



جبکہ مجرم کسی بھی طرح پولیس کے ہتھے نہ چڑھتا ہو اور نہ ہی اس کے بارے میں یہ معلوم ہوتا ہو کہ وہ کہاں پر ہے تو اس کے شر سے محفوظ رہنے اور اس کی جلد از جلد گرفتاری کی غرض سے چاہیے کہ ہر فرض نماز کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ سورۃ رحمٰن کی آیت مبارکہ یُعْرَفُ الْمُجْرِمُوْنَ بِسِیْمٰهُمْ فَیُؤْخَذُ بِالنَّوَاصِیْ وَالْاَقْدَامِ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے تو انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مفرور مجرم کی گرفتاری عمل میں آجائے گی اور وہ اپنے انجام کو پہنچ جائے گا۔

## عورت تابعداری کرے

اگر کسی کی عورت نافرمان ہو اپنے خاوند کو ناپسند کرتی ہو اس وجہ سے گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑا کرتی رہتی ہو اپنا خاوند اُسے ایک آنکھ نہ بھاتا ہو تو خاوند کو چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں یہ آیت مبارکہ فِیْهِنَّ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ لَمْ یَطْمِثْهُنَّ اِنْسٌ قَبْلَهُمْ وَلَا جَآنٌّ ۔ ایک سو اکیس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے یا کسی میٹھی چیز پر دم کرے اور اپنی بیوی کو کھلائے پلائے اکیس یوم تک ہر روز بلاناغہ اسی طرح دم کر کے پانی پلائے یا شیرینی پر دم کر کے کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ عورت کے دل میں خاوند کی محبت پیدا ہو جائے گی اپنے خاوند کے

سوا کسی کی طرف توجہ نہ کرے گی خاوند کی خوب تابعدار ہو جائے گی اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے گھر میں لڑائی جھگڑا بھی ختم ہو جائے گا۔

## لاعلاج مرض کے لیے

جو کوئی کسی ایسے مرض میں مبتلا ہو جس میں کسی طرح افاقہ نہ ہوتا ہو اور دن بدن بیماری بڑھتی ہی جا رہی ہو تو چاہیے کہ روزانہ باوضو حالت میں ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن اور ایک سو گیارہ مرتبہ یَاذُوالجَلَالِ وَالاِکرَام پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو پلائے اکیس یوم تک یا اکتالیس یوم تک بلاناغہ ہر روز دم کر کے پلائے بفضل باری تعالیٰ مرض میں بہت جلد افاقہ ہوگا اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا اور صحت یابی ہو جائے گی۔

## امراض چشم کے لیے

جو کوئی آنکھوں کی سوزش یا دکھن میں مبتلا ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ نماز ظہر کے بعد باوضو حالت میں ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن اور اکتالیس مرتبہ یَارَحمٰن پڑھ کر پانی پر دم کرے اور سلائی کے ساتھ آنکھوں میں سات سات مرتبہ سُرمہ کی طرح لگائے تین دن تک ہر روز یہ عمل کرے انشاءاللہ تعالیٰ تین دن میں ہی افاقہ ہوگا۔



آنکھوں کی سوزش، جلن اور دُکھن ختم ہو جائے گی اور آرام آجائے گا۔

## ناچاقی دور ہو جائے

اگر میاں بیوی کے درمیان ناچاقی ہو دونوں آپس میں جھگڑتے رہتے ہوں کسی بھی طرح باز نہ آتے ہوں تو ذیل میں دیا ہوا نقش باوضو حالت میں عرق گلاب، زعفران اور خالص شہد سے ایک سفید کاغذ پر لکھے۔

۷۸۶

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ف | ی | ا | ک | ت | ب | ن |
| ب | ا | ر | م | ک | ا | |
| ا | ل | ب | ا | ذ | | |

اور دونوں میاں بیوی کو ہر روز پانی میں گھول کر پلائے اکیس یوم تک یا زیادہ سے زیادہ اکتالیس یوم تک روزانہ پلائے انشاءاللہ تعالیٰ دونوں میاں بیوی کی ناچاقی دُور ہو جائے گی دونوں آپس میں ایک دوسرے سے محبت اور پیار سے پیش آئیں گے۔

## مشکل کا حل

جو کوئی مشکل و پریشانی میں گرفتار ہو گیا ہو اور اُس مشکل سے جلد نکلنا چاہتا ہو تو وہ ذیل میں دیا ہوا نقش باوضو حالت میں لکھ

کر اپنے پاس رکھے اور ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے تو بفضل باری تعالیٰ بہت جلد مشکل حل ہو جائے پریشانی رفع ہو جائے۔ نقش مبارک یہ ہے۔

۲۹۸

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۹۸ | ۲۹۸ | ۲۹۸ | ۲۹۸ |
| ۲۹۸ | ۲۹۸ | ۲۹۸ | ۲۹۸ |
| ۲۹۸ | ۲۹۸ | ۲۹۸ | ۲۹۸ |
| ۲۹۸ | ۲۹۸ | ۲۹۸ | ۲۹۸ |
| ۲۹۸ | ۲۹۸ | ۲۹۸ | ۲۹۸ |

## ملیریا بخار کا مرض

اگر کوئی ملیریا بخار میں مبتلا ہو اور آرام نہ آتا ہو تو سورۂ رحمٰن نماز فجر کے بعد سات مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو صبح نہار منہ بہ دم کیا ہوا پانی پلائے سات یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ سات یوم کے اندر اندر ملیریا بخار میں افاقہ ہوگا بخار دور ہو جائے گا شفائے کاملہ حاصل ہوگی اور بخار سے مکمل طور پر آرام آجائے گا۔

## دودھ میں کمی کی شکایت

زچگی کے دوران اگر کسی عورت کے پستانوں میں دودھ کی کمی



ہو گئی ہو یا دودھ پیدا نہ ہوتا ہو تو باوضو حالت میں سورۂ رحمٰن کی آیات مبارکہ فِیْهِمَا عَیْنٰنِ نَضَّاخَتٰنِ ۝ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ۝ ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر آب باراں پر دم کرے اور عورت کو پلائے سات یوم تک ہر روز پلائے انشاء اللہ تعالیٰ خوب دودھ پیدا ہوگا دودھ میں کمی دور ہو جائے گی نہایت مجرب عمل ہے۔

## اچھے رشتے کے لیے

اگر کوئی لڑکا یہ چاہے کہ اسے اچھا اور نیک رشتہ ملے اس کی ہونے والی بیوی نیک سیرت اور نیک صورت ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد ایک سو ایک مرتبہ آیات مبارکہ فِیْهِنَّ خَیْرٰتٌ حِسَانٌ ۝ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ۝ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لیے دعا مانگا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا بہت جلد قبول ہوگی اور اسے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## قلب کی روشنی

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے قلب کو منور فرمادے تو وہ ہر روز نماز فجر کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اور ۲۹۸ مرتبہ یا رحمٰن پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اللہ تعالیٰ اس پر اپنا فضل و کرم نازل فرمائے گا اس کے قلب کو روشن فرمائے گا۔

اس وظیفہ کی مداومت کرنے سے مطلوبہ مقصد میں بہت جلد کامیابی ہوتی ہے

## بھاگا ہوا واپس آئے

اگر کسی کا کوئی عزیز یا بچہ گھر سے بھاگ گیا ہو اُس کے بارے میں کچھ پتہ نہ چلتا ہو کہ وہ کہاں پر ہے کہ چاہیے کہ نماز عشاء کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر گیارہ مرتبہ یہ دُعا پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ وَعَرِّضْنِیْ بِمَا ھُوَ خَیْرٌ مِّنْ ذٰلِكَ ۔ ہر روز نماز عشاء کے بعد پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ چند دنوں میں بھی بھاگا ہوا واپس چلا آئے گا یا اس کے بارے میں معلوم ہو جائے گا کہ وہ کہاں پر ہے۔

## جائز مُراد کے لیے

اگر کسی کی کوئی ایسی جائز مراد ہو جو پوری نہ ہوتی ہو تو چاہیئے کہ سورج طلوع ہونے کے بعد جب آفتاب بلند ہو جائے تو چار رکعت نمازِ اشراق اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے بعد سلام پھیرنے کے سات مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھے اور پھر اپنی مراد کے لیے بارگاہِ الٰہی میں دُعا مانگے انشاءاللہ دعا بارگاہ الٰہی میں قبول ہو گی۔ جو بھی جائز مراد ہو گی۔



وہ سورۂ رحمٰن کی برکت سے ضرور پوری ہو گی اللہ تعالیٰ بندے پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا اور حاجت روائی کرے گا۔

## چشمِ خلائق میں معزز ہونا

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ چشم خلائق میں مقبول و معزز ہو جائے ہر کوئی اس کے ساتھ عزت و احترام سے پیش آئے جہاں بھی جائے لوگ اس کی چاہت کریں خصوصی توجہ دیں تو اُسے چاہیئے کہ وہ ہر روز ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اور جب ذوالجلال والاکرام پر پہنچے تو اس اسم اعظم کو دس سو بانوے مرتبہ نہایت عجز و انکسار سے پڑھے چالیس یوم تک بلاناغہ اسی طرح یہ وظیفہ کرے انشاءاللہ تعالےٰ مخلوق کی نظروں میں مکرم و معظم ہو جائے گا لوگ عزت و احترام سے پیش آئیں گے اس کی منشاء پوری ہو جائے گی۔

## فراخیٔ رزق اور تسخیر کے لیے

سورۂ رحمٰن کے اس خاص عمل کی برکت سے بہت سے افراد نے حسبِ منشاء کا فائدہ اُٹھایا ہے تجارت پیشہ افراد اور کاروبار میں ترقی کے خواہاں لوگوں کے لیے یہ عمل کرنا نہایت ہی مفید ہے یہ عمل نہایت مجرب آزمودہ ہے اس عمل کے کرنے سے وافر مقدار میں رزق حاصل ہوتا ہے رزق میں کمی واقع نہیں ہوتی۔

مقصد کے لیے چاہیے کہ سورۂ رحمٰن کو زبانی خوب اچھی طرح حفظ کیا جائے جب خوب اچھی طرح یاد ہو جائے تو ہر روز سورج جب طلوع ہونے کے بعد ایک نیزہ بلند ہو جائے یعنی سورج کی کرنیں پھیل جائیں اُس وقت یہ عمل کرنا بہت خوب ہے اس لیے کہ جس طرح ریڈیم دھات سورج پر بجلی کی طاقت کے شامل ہونے سے اپنا کام اچھی طرح کرتی ہے اور جس سے کہ ریڈیو تیار کیا گیا ہے۔ اسی طرح سورۂ رحمٰن بھی سورج نکلنے اور کرنیں پھیلنے پر اپنا تسخیر کا عمل بجالاتی ہے اور جب بادل چھائے ہوئے ہوں اُس وقت سورج نہیں نکلتا تو ریڈیو کی آواز بھی مدہم ہو جاتی ہے واضح طور پر سنائی نہیں دیتی تعطل کا شکار ہو جاتی ہے اسی طرح اگر چلہ کے دوران کسی دن مطلع ابر آلود ہو جائے تو عمل بھی کمزور ہو جاتا ہے اور اس کا وہ اثر نہیں رہتا جو کہ ہونا چاہیے چنانچہ سورۂ رحمٰن کے اس عمل کے لیے موسم گرما مناسب رہتا ہے البتہ اس عمل کو کرنے کے لیے موسم وغیرہ کی کوئی پابندی نہیں جب چاہے عمل شروع کر سکتا ہے۔

عمل کرنے کے لیے جب سورج ایک نیزہ پر آجائے اور اس کی کرنیں پھیل جائیں تو سورج کے سامنے باوضو حالت میں منہ کر کے سورۂ رحمان اس طرح سے پڑھنا شروع کرے کہ جب آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی انگشت شہادت سے سورج کی طرف ایک اشارہ کرے۔ اسی طرح ہر مرتبہ فَبِاَیِّ



اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن پر پہنچے تو دائیں ہاتھ کی انگشت شہادت سے سورج کی طرف ایک اشارہ کرے۔ اسی طرح ہر مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن پر دائیں ہاتھ کی کلمہ والی انگلی سے اشارہ کرے یہاں تک کہ سورۂ رحمٰن ختم ہو جائے۔ یہ عمل تقریباً پانچ منٹ میں ختم ہو جاتا ہے سات یوم بلاناغہ اس عمل کے کرنے کے بعد مخلوق کی آمد شروع ہو جاتی ہے مگر یہ زکوٰۃ ہے عامل بالکل التفات نہ کرے اور آنے والوں کو خوش اخلاقی اور مہربانی کا مظاہرہ کرتے ہوئے بٹھائے خوش مزاجی سے پیش آئے بلاناغہ روزانہ پڑھتے ہوئے چالیس یوم مکمل کرے جب چلہ ختم ہو جائے تو پھر دوسرا چلہ شروع کرے اس لیے کہ ایک چلہ میں عام مخلوق کی آمد ہوتی ہے۔ دوسرے چلہ میں خاص لوگوں کی آمد ہوتی ہے جبکہ تیسرے چلہ میں رئیسوں، اُمراء، حکام اور سرکاری عہدیداروں کی ملاقات ہوتی ہے چوتھے چلہ میں مخلوق کا ہجوم لگا رہتا ہے۔ اس عمل کی برکت سے عامل جو کچھ بھی آنے والوں سے کہے گا وہ اس کے حکم کی تعمیل کریں گے اور ہر حکم بجا لائیں گے۔ اگر کوئی دکاندار ہے تاجر ہے تو سب لوگ اس کی دکان پر خریداری کریں گے مخلوق دکان پر خود بخود کھینچی چلی آئے گی رزق میں فراوانی پیدا ہو گی روزگار بہت وسیع ہو جائے گا۔ اس عمل کو مکمل کرنے کے بعد اس کا ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ اگر عامل کو کسی حاکم کے سامنے جانا مقصود ہے

یا کسی بھی افسر کے پاس کسی کام کی غرض سے جانا لازم ہے تو ایک بار سورۂ رحمٰن پڑھ کر جائے اگر اس قدر موقع نہ ملے تو تین بار فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پڑھ لے اور پھر حاکم یا افسر کے سامنے جا کر اُسے سلام کرے وہ اُس مہربانی اور اخلاق سے پیش آئے گا اور جو بھی کام ہو گا وہ کرے گا۔

## مقدمہ سے خلاصی ہو جائے

اگر کوئی جھوٹے مقدمہ میں پھنس گیا ہو اور مقدمہ سے خلاصی کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو اگر اُسے موقع ملے تو خود یہ وظیفہ کرے خود نہ پڑھ سکتا ہو تو اپنے کسی قریبی عزیز سے پڑھوائے اس مقصد کے لیے نمازِ عشاء کے بعد یا نماز فجر کے بعد سات مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد گیارہ سو مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پڑھے اور اللہ تعالٰے سے دُعا مانگے چودہ یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے انشاءاللہ تعالیٰ مقدمہ میں سے بری ہو جائے گا اور مقدمہ جھوٹا ثابت ہو جائے گا۔

## برائے حُب

اگر کوئی خاوند اپنی بیوی سے محبت نہ کرتا ہو یا بیوی اپنے خاوند کو ناپسند کرتی ہو اور محبت سے پیش نہ آتی ہو تو دونوں میں سے ایک جو یہ چاہے کہ اُس کا جیون ساتھی اُس سے محبت کرے۔



اُس کے دل میں اس کی محبت پیدا ہو جائے تو چاہیے کہ ہر روز ایک ہی وقت مقررہ پر طالب و مطلوب کا نام معہ والدہ کا نام ملا کر اس کے اعداد کے مطابق سورۂ رحمٰن کی آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اکیس یوم تک بلاناغہ یہ وظیفہ کرے انشاءاللہ تعالیٰ اکیس یوم تک ضرور مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی دونوں میاں بیوی میں خوب محبت و الفت پیدا ہو جائے گی۔

## حسب منشاء شادی کیلئے

جو کوئی لڑکا یا لڑکی کسی جگہ پر شادی کی خواہاں ہو اُس کے گھر والے اور لڑکی یا لڑکے کے گھر والے بھی راضی ہوں مگر کوئی ایک ایسا جو اس شادی پر راضی نہ ہو اور اس کی رضامندی شادی منعقد ہونے کے لیے نہایت ضروری ہو اُس کے بغیر رشتہ ہی طے نہ ہوتا ہو تو چاہیے کہ ہر روز سورج طلوع ہونے کے بعد ایک گھنٹہ کے اندر اندر یہ آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ دو سو اکیس مرتبہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر ایک ایک مرتبہ درود پاک پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے اس نیک مقصد کے لیے دُعا مانگے اکیس یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے انشاءاللہ تعالیٰ جو اس رشتہ کے خلاف کوئی بات نہ کرے گا اور جلد شادی ہو جائے گی۔

## میدان جنگ میں کامیابی

کفار کے خلاف میدان جنگ میں کامیابی وکامرانی سے ہمکنار ہونے کی غرض سے میدان جنگ میں جانے سے پہلے باوضو حالت میں تین سو تیرہ مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں کامیابی ونصرت کے حصول کے لیے دعا مانگے اور پھر میدان جنگ میں فتح کی یقینی امید کے ساتھ جائے انشاءاللہ تعالیٰ کفار کے مقابلے میں کامیابی ہوگی مخالف لشکر کو شکست فاش ہوگی۔

## زیادتی رزق کے لیے

اگر کسی کا کاروبار ختم ہوگیا ہو یا سخت مندے کا شکار ہوگیا ہو تو رزق کی کمی واقع ہوگئی ہو تو چاند کی پہلی جمعرات سے یعنی چاند کے مہینہ کی پہلی جمعرات سے نماز تہجد کے بعد اس طرح سے عمل کرے کہ اپنے گھر یا مسجد کے ایک کونے میں مقررہ جگہ پر بیٹھ کر بارہ سو مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھے پڑھنے کے دوران کسی سے کوئی کلام نہ کرے اور نہ ہی کوئی دوسرا اس کے پاس آئے اور اس سے بات کرے چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے ہر روز عمل مکمل کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے فراخیٔ رزق کی دعا مانگے۔



چالیس یوم کے بعد بفضل باری تعالیٰ جو بھی جائز کاروبار کر رہا ہے اُس میں خوب برکت پیدا ہوگی رزق میں زیادتی ہو جائے گی اور کاروبار چمک اُٹھے گا۔

## وبا سے بچاؤ کے لیے

اگر کسی علاقہ میں کوئی وبائی مرض پھیلنے کا شدید اندیشہ ہو تو جو کوئی ہر جمعرات کو چودہ سو مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر ایک سو گیارہ مرتبہ یہ درود پاک پڑھے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ دَآءٍ وَّ دَوَآءٍ وَّ بِعَدَدِ کُلِّ عِلَّةٍ وَّ شِفَآءٍ۔

اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاءاللہ تعالیٰ وبا سے محفوظ رہے گا اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا اور مرض حملہ آور نہ ہوگا۔

## نسیان کے لیے

جس کسی کا حافظہ کمزور ہو نسیان کے مرض میں مبتلا ہو تو چاہیے کہ ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر سات سات مرتبہ یہ درود پاک پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْکَامِلِ

وَعَلیٰ اٰلِہٖ کَمَالًا نِّہَایَۃَ لِکَمَالِکَ وَعَدَدَ کَمَالِہٖ۔

چند دنوں میں ہی انشاء اللہ العزیز نسیان کا عارضہ جاتا رہے گا اس وظیفہ کی مداومت کرنے سے بفضل باری تعالیٰ کبھی نسیان کا مرض لاحق نہ ہوگا پروردگار عالم شفائے کاملہ سے نوازے گا۔

## ہر مشکل کے لیے

اگر کوئی کسی ایسی مشکل میں گرفتار ہو گیا ہے جس سے نکلنا بالکل ہی ناممکن دکھائی دیتا ہو تو چاہیے کہ ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر ایک مرتبہ ذیل میں دی ہوئی دعائے سریانی پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے سربسجود ہو کر دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مشکل آسان ہو جائے گا نہایت مجرب و آزمودہ عمل ہے دعائے سریانی کے بارے میں بزرگانِ دین فرماتے ہیں کہ عہدِ قدیم کی کتابوں میں اس دعا کا وہی درجہ تھا جو قرآن پاک میں سورۂ رحمٰن کا ہے۔ مشہور پیغمبر حضرت داؤد علیہ السلام کو جب بھی کبھی کوئی مشکل در پیش ہوتی تھی تو بارگاہِ الٰہی میں سربسجود ہو کر اسی دعا کو پڑھا کرتے تھے اور اللہ تعالیٰ سورۂ رحمٰن کی سی برکت و خواص رکھنے والی اس دعا کے طفیل مشکل آسان فرما دیتا تھا۔ جو کوئی کسی خاص اور جائز مقصد کی خاطر روزانہ سات مرتبہ سورۂ رحمٰن اور سات مرتبہ دعائے سریانی پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ اُس



کی حاجت روائی ہو جائے۔ اگر کوئی دشمن کے ہاتھوں ستایا ہوا ہوا ہو دشمن بہت زیادہ تنگ کرتا ہو کسی بھی طرح نقصان پہنچانے سے باز نہ آتا ہو چاہیے کہ نصف شب کے وقت باوضو حالت میں برہنہ سر قبلہ رُخ ہو کر گیارہ مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اور گیارہ مرتبہ یہ دعا پڑھے اکیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے شر سے خلاصی مل جائے گی دشمن مغلوب ہوگا اور آئندہ نقصان نہ پہنچائے گا۔ جو کوئی قربتِ الٰہی کی خواہش رکھتا ہو وہ روزانہ نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد گیارہ مرتبہ سورۂ رحمٰن اور گیارہ مرتبہ یہ دعا پڑھنے کا معمول بنائے تو انشاء اللہ اُسے مطلوبہ مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی اللہ تعالیٰ اُس پر اپنی خصوصی نظر کرم فرمائے گا اس کے درجات میں بلندی عطا فرمائے گا اور اپنے خاص بندوں میں شمار ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بخشنے والا نہایت رحم کرنیوالا ہے

اَنَا الْمَوْجُوْدُ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

میں موجود ہوں میری طلب کر مجھے پالے گا۔

فَاِنْ تَطْلُبْ سِوَائِيْ لَمْ تَجِدْنِيْ

پس میرے علاوہ طلب کرے گا تو نہیں پاتے گا۔

اَنَا الْمَقْصُوْدُ لَا تَقْصُدْ سِوَائِيْ

میں مقصود ہوں میرے سوا قصد نہ کر۔

كَثِيْرُ الْخَلْقِ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

کثیر مخلوق والا میری طلب کر پالے گا۔

اَنَا الرَّبُّ الَّذِيْ يَخْشٰى عَذَابِيْ

میں پروردگار ہوں میرے عذاب سے ڈرو۔

جَمِيْعُ الْخَلْقِ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

تمام مخلوق ڈرتی ہے پس طلب کر پالے گا۔



اَنَا الْمَلِكُ الْمُهَيْمِنُ جَلَّ قَدْرِيْ

میں نگہبان مالک ہوں بڑی قدرت والا۔

عَظِيْمُ الْمُلْكِ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

بڑی بادشاہی والا پس میری طلب کر پالے گا۔

اَنَا الْمَعْبُوْدُ لَا تَعْبُدْ سِوَائِيْ

میں معبود ہوں ۔ میرے سوا کسی کی عبادت نہ کر۔

اَنَا الْجَبَّارُ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

میں جبار ہوں پس طلب کر پالے گا۔

اَنَا لِلْعَبْدِ اَرْحَمُ مِنْ اَخِيْهِ

میں بندے پر بھائی سے زیادہ رحم کرتا ہوں۔

وَمِنْ اَبَوَيْهِ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

اور اس کے باپ سے بھی پس طلب کر پالے گا۔

تَجِدْنِيْ وَاحِدًا صَمَدًا عَظِيْمًا

پالے گا مجھے واحد صمد عظیم۔

كَثِيْرُ الْبِرِّ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

زیادہ نیکی والا پس طلب کر پالے گا۔

تَجِدْنِيْ مُسْتَغَاثًا لِّيْ مُغِيْثًا

پائے گا مجھے فریادرس جب فریاد کرے گا۔

اَنَا الْقَهَّارُ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

میں قہار ہوں پس میری طلب کر پالے گا۔

وَاَرْحَمُ مِنْ عِبَادِيْ مَنْ عَصَانِيْ

اور رحم کرتا ہوں اپنے بندوں پر خواہ نافرمانی کریں۔

بِجَهْلٍ مِّنْهُ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

اپنی جہالت کی بنا پر میری طلب کر پالے گا۔

تَجِدْنِيْ فِيْ سَوَادِ اللَّيْلِ عَبْدِيْ

میرے بندے رات کی تاریکی میں مجھے پائے گا

قَرِيْبًا مِّنْكَ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

تیرے قریب ہوں پس میری طلب کر پالے گا۔



تَجِدْنِيْ رَاحِمًا بَرًّا رَّءُوْفًا

پائے گا مجھے مہربان بھلائی کرنے والا رؤف

بِكُلِّ الْخَلْقِ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

تمام مخلوق کے ساتھ پس میری طلب کر پالے گا

تَجِدْنِيْ وَاسِعًا بِالْخَلْقِ عَبْدِيْ

اے میرے بندے مجھے مخلوق کے ساتھ واسع پائے گا

اَنَا الْمَذْكُوْرُ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

میرا ذکر کیا جاتا ہے پس طلب کر پالے گا

تَجِدْنِيْ فِيْ سُجُوْدِكَ حِيْنَ تَدْعُوْا

تو مجھے سجدے میں پائے گا جب پکارے گا۔

وَحِيْنَ تَقُوْمُ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

اور جب تو کھڑا ہو گا طلب کر پالے گا۔

اِذَا الْمُهْقَافِ نَادَانِيْ كَظِيْمًا

جب کوئی پریشانی میں پکارتا ہے

اَقُلْ لَبَّيْكَ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

مَیں کہتا ہوں حاضر ہوں پس طلب کر مجھے پالے گا

اِذَا الْمُضْطَرُّ قَالَ لَا تَرَانِيْ

جب مضطرب کچھ کہتا ہے مجھے نہیں دیکھتا۔

نَظَرْتُ اِلَيْهِ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

مَیں اُس کی طرف دیکھتا ہوں پس طلب کر پالے گا

اَتَعْرِفُ مَنْ يُّغِيْثُ الْخَلْقَ غَيْرِيْ

کیا تُو جانتا ہے میرے سوا مخلوق کی کون مدد کرتا ہے۔

سَرِيْعُ الْاَخْذِ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

جلدی پس میری طلب کر پالے گا۔

اَتَعْرِفُ مُنْقِذًا غَيْرِيْ سَرِيْعًا

کیا جانتا ہے میرے سوا جلدی نجات دینے والا کون ہے۔

مِنَ الْمُهْلِكَاتِ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

ہلاکتوں سے پس طلب کر پالے گا۔



اَتَعْرِفُ مَنْ يَّقُوْلُ لِلشَّيْءِ غَيْرِيْ

کیا جانتا ہے جو کہتا ہے میرے سوا کسی چیز کو

يَكُنْ فَيَكُوْنُ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

ہو جا تو وہ ہو جاتی ہے پس طلب کر پالے گا

اَتَعْرِفُ سَاتِرًا لِّلْعَيْبِ غَيْرِيْ

کیا جانتا ہے کہ تیرے عیب پوش کون ہے

اَنَا السَّتَّارُ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

مَیں ستار ہوں پس طلب کر پالے گا۔

فَاِنْ تَابَ اَتُوْبُ عَلَيْهِ عِنْدِيْ

پس اگر کوئی توبہ کرے مَیں توبہ قبول کرتا ہوں

اَنَا التَّوَّابُ فَاطْلُبْنِيْ تَجِدْنِيْ

مَیں تواب ہوں پس طلب کر پالے گا۔

وَمَنْ مِّثْلِيْ وَاَيْنَ يَكُوْنُ مِثْلِيْ

اور میری مثل کون اور کہاں میری مثل

وَلَيْسَ يَمْلِكُ الْفِرْدَوْسَ غَيْرِیْ

میرے سوا فردوس کا کوئی مالک نہیں

اَنَا الرَّزَّاقُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

میں رزاق ہوں پس طلب کر پالے گا۔

اَهَلْ فِی الْخَلْقِ مَنْ يُّعْطِیْ جَزِيْلًا

مخلوق میں جو ہے وہی دیتا ہے

سِوَائِیْ لَيْسَ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

اس کے سوا کچھ نہیں پس طلب کر پالے گا

اَتَعْرِفُ غَافِرَ الذَّنْبِ غَيْرِیْ

کیا جانتا ہے کہ میرے سوا بخشنے والا کون ہے

اَنَا الْغَفَّارُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

میں غفار ہوں پس طلب کر پالے گا۔

سَاَغْفِرُ لِلْعِبَادِ وَلَا اُبَالِیْ

میں بخشوں گا بندوں کو مجھے کوئی پرواہ نہیں



وَلَيْسَ يَكُوْنُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

اور نہیں کوئی پس طلب کر پالے گا

هَلُمَّ اِلَیَّ لَا تَقْصُدْ سِوَائِیْ

میرے پاس آ میرے سوا کسی کا قصد نہ کر

اَنَا الْمَقْصُوْدُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

میں مقصود ہوں پس طلب کر پالے گا

اَتَذْكُرُ لَيْلَةً نَادَيْتَ سِرًّا

کیا تو یاد کرے گا رات کو مجھے پکارے گا

اَلَمْ اَسْمَعْكَ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

کیا میں تیری بات نہیں سنتا پس طلب کر پالے گا

فَلَا يُنْجِيْكَ يَا عَبْدِیْ سِوَائِیْ

پس میرے سوا تجھے کوئی نجات نہیں دے سکتا

مِنَ النِّيْرَانِ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

دوزخ کی آگ سے پس طلب کر پالے گا۔

عَذَابَ الْحَشْرِ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

عذاب حشر سے پس طلب کر پالے گا۔

وَاَکْرِمْ مَنْ اُرِیْدُ بِلَا حِسَابٍ

اور عزت کر جس سے میں حساب نہ لوں۔

اَنَا الْوَهَّابُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

میں وہاب ہوں پس میری طلب کر پالے گا۔

فَعَزِّزْنِیْ وَلَمْ تَرَ قَطُّ مِثْلِیْ!

پس میری عزت کر میرے مثل کوئی نہ ہوگا

وَلَسْتَ تَرَاهُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

اور تو اُسے نہیں دیکھ سکے گا طلب کر پالے گا۔

وَاَکْرِمْ مَنْ یَّتُوْبُ اِلَیَّ خَوْفًا

اور عزت کر جو خوف سے توبہ کرے

لِیَ الْاِکْرَامُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

میری ہی عزت ہے پس طلب کر پالے گا۔



لِیَ الْاٰلَآءُ وَالنَّعْمَآءُ عَبْدِیْ

اے میرے بندے نعمتیں صرف میری ہیں

لِیَ الْخَیْرَاتُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

نیکیوں کی طرف آ پس طلب کر پالے گا۔

لِیَ الدُّنْیَا وَمَا فِیْهَا جَمِیْعًا

چھوڑ دے دُنیا کو اور جو کچھ اس میں ہے

لِیَ الْمَلَکُوْتُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

ملکوت کی طرف آ پس طلب کر پالے گا

اَتَعْرِفُ مَنْ لَّهٗ اِسْمٌ کَاِسْمِیْ

کیا تو جانتا ہے میرے جیسا نام کس کا ہے

اَنَا الرَّحْمٰنُ فَاطْلُبْنِیْ تَجِدْنِیْ

میں رحمٰن ہوں پس طلب کر پالے گا

اَنَا اللّٰهُ الَّذِیْ لَا شَیْءَ مِثْلِیْ

میں اللہ ہوں میری مثل کچھ نہیں

أَنَا الدَّيَّانُ فَاطْلُبْنِي تَجِدْنِي

مَیں احسان کرنے والا ہوں پس طلب کر پا لے گا

أَنَا الْمَلِكُ الْمُلُوكِ وَكُلِّ مُلْكٍ

مَیں بادشاہوں کا بادشاہ ہوں اور تمام مملکت

لِيَ الْمِيرَاثُ فَاطْلُبْنِي تَجِدْنِي

میرا ورثہ ہے پس طلب کر پا لے گا۔

أَنَا أُفْنِي الدُّهُورَ وَقَبْلَ قَبْلِ

مَیں زمانے کو فنا کرتا ہوں پہلے اور بعد

وَبَعْدَ الْبَعْدِ فَاطْلُبْنِي تَجِدْنِي

مَیں ہی رہوں گا پس طلب کر پا لے گا۔

أَنَا الْوَهَّابُ يَا عَبْدِي سَرِيعًا

اے بندے! مَیں جلدی دینے والا ہوں۔

وَلِيَ الْعَهْدُ فَاطْلُبْنِي تَجِدْنِي

وعدہ پورا کرتا ہوں پس طلب کر پا لے گا



أَنَا الْفَرْدُ الْمُدَبِّرُ فَوْقَ عَرْشِي

مَیں اکیلا ہوں عرش کے اوپر تدبیر کرنے والا

بِلَا التَّكْثِيفِ فَاطْلُبْنِي تَجِدْنِي

بغیر کسی تکلیف کے پس طلب کر پا لے گا۔

أَنَا الرَّبُّ الَّذِي لَا ظُلْمَ عِنْدِي

مَیں رب ہوں میرے پاس ظلم نہیں

وَلَسْتُ أَجُورُ فَاطْلُبْنِي تَجِدْنِي

اور مَیں ظلم نہیں کرتا پس طلب کر پا لے گا۔

خَلَقْتُ مُحَمَّدًا نُورًا قَدِيمًا

مَیں نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے نور کو قدیم پیدا کیا

لَهُ الْبُشْرَى فَاطْلُبْنِي تَجِدْنِي

اس لئے مبارک ہے پس طلب کر پا لے گا۔

وَيَشْفَعُ فِي الْخَلَائِقِ يَوْمَ حَشْرٍ

اور وہ مخلوق کی شفاعت کریں گے یوم حشر کو

# اُشْفِعْ فِيهِ فَاطْلُبْنِي تَجِدْنِي

شفاعت ہوگی پس طلب کر پالے گا۔



## فائدہ مند نقش مبارک

اگر کوئی شخص بُرج دلو سے تعلق رکھتا ہو اُس کے لیے ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک اپنے پاس رکھنا نہایت فائدہ مند ہوتا ہے اس کو اپنے پاس رکھنے والا شخص جو جائز کاروبار کرے گا اللہ تعالیٰ اس کاروبار میں خیر و برکت پیدا فرمائے گا جو بھی مشکل اگر کبھی پیش آئے گی تو بفضل باری تعالیٰ بہت جلد حل ہو جائے گی رزق کی کمی کبھی نہ ہوگی اللہ تعالیٰ اس تعویذ کی برکت سے خصوصی توجہ فرمائے گا اور مخلوق میں سے کسی کا محتاج نہ کرے گا۔ نقش معہ آیت مبارکہ یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ؕ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝ اَهْيَا شَرَاهِيَا اَدُوْنَاىْ اَصْبَاؤُتْ آل شَدَّاى

صارت اشد وحلمو سهسم

کنح محیح محح ۱۱ ۱۵۱ ۷۷ ۹۸ ۱۱ محح

## حاجت کے لیے

اگر کسی کی ایسی جائز حاجت ہو جس کو بارگاہ الٰہی سے بہت جلد پورا کروانا مقصود ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود

پاک پڑھے اور سورۂ رحمٰن پڑھتے ہوئے جب فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پر پہنچے تو اس آیت کو اکیس مرتبہ پڑھے اور سورۃ مکمل کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے گیارہ یوم تک بلاناغہ اسی طرح کرے انشاءاللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی حاجت پوری ہو جائے گی۔

## تقویت قلب کے لیے

قلب کو تقویت پہنچانے اور قوتِ حافظہ کو مضبوط کرنے کی غرض سے چینی کے برتن پر مشک و زعفران سے سورۂ رحمٰن لکھے پھر گیارہ مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر دم کرے اور آبِ باراں سے دھو کر پی لے تین دن تک یہ عمل کرے انشاءاللہ تعالیٰ قلب کو تقویت حاصل ہوگی اور حافظہ بھی خوب مضبوط ہو جائے گا۔

## سخت مشکل کا حل

اگر کوئی کسی ایسی مشکل میں مبتلا ہو گیا ہو جس کی وجہ سے پریشانی پیدا ہو گئی ہو تو چاہیے کہ ہفتہ کے دن سے جمعرات تک نمازِ فجر یا نمازِ عشاء کے بعد روزانہ سات سات مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اور جمعہ کے دن گیارہ مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے ہر روز پڑھنے کے بعد تین مرتبہ یہ دعا مانگے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی



سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ یَا مَنْ اِذَا تَضَایَقَتِ الْاُمُوْرُ تُفْتَحُ بِهَا بَابًا لَا یَصِلُ اِلَیْهِ الْاَوْهَامُ ضَاقَتْ عَلٰی اُمُوْرِیْ فَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّافْتَحْ لِیْ بَابًا لَا یَصِلُ اِلَیْهِ وَهْمِیْ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ بِالْاِجَابَةِ جَدِیْرٌ۔

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے چند یوم میں ہی مشکل حل و آسان ہو جائے گی۔

## شادی ہو جائے

اگر کسی لڑکے یا لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو جہاں بھی رشتہ طے ہوتا ہو چند دنوں کے بعد ختم ہو جاتا ہو یا کوئی رشتہ ہی نہ آتا ہو تو چاہیے کہ نماز عشاء کے بعد دو رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے۔ نماز مکمل کرنے کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر تین تین بار درود پاک پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے چالیس یوم یا اکیس یوم تک اسی طرح کرے بفضل باری تعالیٰ جہاں بھی رشتہ طے ہوگا بہت جلد شادی اسی جگہ پر ہو جائے گی اللہ تعالیٰ اپنا فضل و کرم فرمائے گا۔

## قیدی رہا ہو جائے

اگر کسی کو ناحق قید میں ڈال دیا گیا ہو اور جلد رہائی کی کوئی صورت

ممکن دکھائی نہ دیتی ہو تو باوضو حالت میں تین، سات یا گیارہ آدمی ایک جگہ پر قبلہ رُخ ہو کر بیٹھیں اور ایک سو دس مرتبہ سورہ رحمٰن اس طرح پڑھیں کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں پھر اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگیں گیارہ روز تک بلا تاخیر عمل کریں انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد قیدی کی رہائی عمل میں آجائے گی۔

## اللہ تعالیٰ کی رحمت کا حصول

جو کوئی یہ چاہے کہ اس پر رحمت الٰہی کا نزول ہو تو اُسے چاہیے کہ روزانہ نماز عصر کے بعد ایک مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھے پھر یہ دعا ایک بار پڑھے یَا مُسَبِّبُ سَبِّبْ یَا مُفَلِّحُ اَفْلِحْ یَا مُفَرِّجُ یَا مُسَهِّلُ سَهِّلْ یَا مُيَسِّرُ يَسِّرْ يَا مُعَمِّمُ عَمِّمْ یا ذوالجلال والاکرام۔ اللہ تعالیٰ خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا اور رحمت کی نظر سے دیکھے گا۔

## قضائے حاجت کے لیے

اگر کوئی ایسی حاجت ہو جو پوری نہ ہوتی ہو تو نصف شب کے بعد اُٹھے باوضو حالت میں پاک صاف کپڑے پہن کر بارہ رکعت نفل نماز تہجد اس طرح سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد ایک ایک مرتبہ سورہ الرحمٰن پڑھے پھر جب سلام پھیرے تو تین سو بار درود پڑھے اس کے بعد تین سو مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پڑھے۔ اس کے بعد پھر تین سو بار درود پاک پڑھے اور اپنی حاجت کے حصول کے لیے اللہ تعالیٰ سے



دُعا مانگے تو بفضل باری تعالیٰ اس کی حاجت ضرور پوری ہوگی
چند یوم تک روزانہ یہ عمل کرے انشاءاللہ تعالیٰ جس بھی جائز مقصد
کے لیے دعا مانگے گا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی۔

## ادائیگی قرض کے لیے

جو کوئی قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو قرض کی بروقت ادائیگی کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ چالیس یوم تک بلا ناغہ نماز مغرب کے فرض و نوافل کی ادائیگی کے بعد قبلہ رُخ بیٹھ کر سات مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پڑھے اور اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے تو انشاءاللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا ہو جائیں گے اور جلد ہی قرض بھی ادا ہو جائے گا۔

## اجابت دُعا کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ بارگاہِ الٰہی میں جو بھی جائز دعا مانگے وہ قبولیت کا شرف حاصل کرے وہ مستجاب الدعوات ہو جائے تو وہ ہر روز نماز چاشت ادا کرنے کے بعد اُسی وقت ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے جو بھی جائز حاجت ہوگی وہ بفضلِ باری تعالیٰ پوری ہو جائے گی اللہ تعالیٰ دُعا قبول فرمائے گا۔

## اچانک مشکل کے لیے

اگر کوئی اچانک کسی مشکل میں گرفتار ہو گیا ہو یا کوئی ایسی حاجت ہو جو پوری نہ ہوتی ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں پہلے تین سو مرتبہ درود پاک پڑھے پھر تین سو مرتبہ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ پڑھے اس کے بعد سورۂ رحمٰن پڑھنا شروع کرے اور جب اس آیت مبارکہ پر پہنچے كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ ۝ وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ ۝ تو يَبْقٰى پر پہنچ کر توقف کرے اور اپنی مشکل کے حل کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے بفضلِ باری تعالیٰ اُسی وقت دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی اور مشکل آسان ہو جائے گی۔

## خفیہ حالات کے بارے میں معلوم کرنا

جو کوئی کسی ایسی پوشیدہ اور نامعلوم بات کے بارے میں جاننا چاہتا ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ سورۂ رحمٰن کا یہ عمل اس طرح سے کرے کہ روزانہ تین دن تک نماز عشاء کے بعد چھ ہزار مرتبہ یہ آیت مبارکہ کسی پاکیزہ جگہ پر باوضو حالت میں پاک صاف لباس پہن کر پڑھے يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ۭ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝



پھر کہے بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد مٹی کے دو پیالے بکرا ... میں تھوڑا سا عطر اور کافور ڈالے پھر ہر ایک پیالے پر یہی آیت مبارکہ ساٹھ ساٹھ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اس کے بعد ساٹھ مرتبہ یہ آیت مبارکہ کافور پر دم کرے ایک سکورے میں کافور رکھ کر اس کو دیا سلائی سے اس طرح سے جلائے کہ اس کے اُوپر ایک خالی پیالہ تھوڑا سا اُونچا کر کے رکھے اس طرح اُوپر والے پیالے میں کاجل تیار ہو جائے گا اس کاجل میں عطر ملا کر کسی ڈبیہ میں ڈال کر محفوظ کر لے تاکہ بوقت ضرورت کام آئے اس طرح جب بھی کبھی کسی بات کے بارے میں دریافت کرنا مقصود ہو تو چاہیے کہ کسی نابالغ بچے کے انگوٹھے پر یہ سیاہی معمولی سی لگائے بچہ نیک اور شریف اطوار ہونا چاہیے سیاہی ناخن پر اس قدر ہی لگائے کہ سیاہی لگنے سے ناخن چھپ جائے پھر لڑکے کو قبلہ رُخ دو زانو بٹھا کر خود اُس لڑکے کی دونوں آنکھوں پر اپنے ہاتھ رکھ کر گیارہ مرتبہ آیت مذکورہ پڑھ کر دم کرے اس کے بعد وہ لڑکا یہ کہے کہ دو آدمی فوری طور پر ہمارے سامنے حاضر ہوں۔ دو آدمی جس وقت اُس کو اپنے سامنے دکھائی دیں تو ان کو حکم دے کہ میدان کو صاف کر کے پانی وغیرہ چھڑک کر جلدی سے فرش بچھا دو پھر جب فرش بچھ جائے تو بادشاہ کو طلب کرے جب بادشاہ حاضر ہو جائے تو پہلے بادشاہ کو سلام کرے اور اُن سے

پوچھے کہ اس وقت آپ کو کوئی کام تو نہیں ہے مجیب وہ یہ جواب دیں کہ مجھے کوئی کام نہیں ہے تو پھر جو کچھ بھی اُن سے پوچھنا مقصود ہے پوچھے یعنی یہ پوچھ سکتا ہے کہ فلاں شخص ہم کو پریشان کرتا ہے۔ بہت زیادہ تنگ کرتا ہے اس کے شر سے بچنے کی کیا تدبیر ممکن ہے کہ وہ تنگ کرنا چھوڑ دے۔ یا اگر کسی آسیب زدہ کے بارے میں پوچھنا ہے تو یہ کہے کہ فلاں بن فلاں آسیب زدہ ہے آپ اس کو جلا کر خاکستر کر دیجئے یا گرفتار کر لیجئے یا اُس کو دفع کر دیجئے اس سے نجات دلا دیجئے اور آئندہ کے لیے اُس سے وعدہ لے لیجئے کہ وہ دوبارہ کبھی نہیں آئے گا اور تنگ نہ کرے گا۔ اگر کسی بیمار کے بارے میں پوچھنا مقصود ہو تو کہے کہ فلاں بن فلاں بیمار ہے اس کی صحت یابی کی کب تک امید ہے۔ اگر کسی ملازمت کے حصول کے سلسلہ میں پوچھنا چاہتا ہے۔ تو کہے کہ فلاں ملازمت فلاں بن فلاں کو مل سکتی ہے یا نہیں اور کیسے مل سکتی ہے۔ غرضیکہ چوری کے سوا جو بھی جاننا چاہے پوچھے اُسے معلوم ہو جائے گا جب اپنے مقصد کی بات کے بارے میں معلوم کرے تو پھر کہے کہ ہم نے آپ کو بہت تکلیف دی براہ کرم اب آپ تشریف لے جا سکتے ہیں۔ اس طرح حاضرات کے اس عمل کے ذریعے جو کچھ بھی معلوم کرنا چاہے معلوم کر سکتا ہے۔



## زبان بندی کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ دشمن کی زبان بندی ہو جائے تو اُسے چاہیے کہ وہ منگل کے دن باوضو حالت میں سورۂ رحمٰن کی آیت مبارکہ كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ ۝ وَيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دشمن کی قیام گاہ کی طرف دم کرے اور دم کرتے وقت اپنے دل میں اس بات کا تصور کرے کہ دشمن بات کرنے کی کوشش کرتا ہے لیکن بول نہیں سکتا۔ اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے اور اسی تصور کو دل میں لاتے ہوئے دشمن کی قیام گاہ کی طرف دم کرے پھر تیسری مرتبہ بھی اسی طرح گیارہ بار پڑھ کر اسی تصور کے ساتھ دم کرتے وقت اپنے دل میں اس بات کا تصور کرے کہ دشمن بات کرنے کی کوشش کرتا ہے لیکن بول نہیں سکتا۔ اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے اور اسی تصور کو دل میں لاتے ہوئے دشمن کی قیام گاہ کی طرف دم کرے پھر تیسری مرتبہ بھی اسی طرح گیارہ بار پڑھ کر اسی تصور کے ساتھ دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بندی ہو جائے گی دشمن اگر اس کے خلاف بولنے کی کوشش کرے گا تو ہرگز اس کے خلاف نہ بول سکے گا۔

## حل المشکلات عمل

مشکل کے حل کے لیے نماز فجر کی ادائیگی کے بعد طلوع آفتاب تک اُسی جگہ پر بیٹھ کر کثرت سے فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پڑھے پھر جب سورج طلوع ہو جائے اور بیس منٹ گزر جائیں تو نماز اشراق چار رکعت اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے سلام پھیرنے کے بعد ایک سو بار درود پاک پڑھے پھر ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے انشاءاللہ تعالیٰ جو بھی مشکل ہو گی وہ آسان ہو جائے گی۔

## دشمن پریشان ہو جائے

اگر کسی کا دشمن کسی بھی طرح سے نقصان پہنچانے سے باز نہ آتا ہو زبان درازی کرتا ہو تو دشمن کو پریشانی میں مبتلا کرنے کی غرض سے چاہیے کہ پانچ روزے رکھے اور ہر روز نماز مغرب کے بعد سات سو مرتبہ یہ آیت یُرْسَلُ عَلَیْکُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ ۙ وَّ نُحَاسٌ... پڑھے اس کے بعد دشمن کی پریشانی اور خواری کا تصور کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے آپ آیت پڑھتے ہوئے اول و آخر سات سات مرتبہ درود پاک پڑھے بفضل باری تعالیٰ دشمن اپنی ہی پریشانی میں مبتلا ہو جائے گا کسی قسم کا نقصان پہنچانے



پر قادر نہ ہو گا اس کی زبان بندی ہو جائے گی اور ہرگز مخالف نہ کرے گا

## سختی و مشکل سے نجات

جو کوئی کسی مشکل میں مبتلا ہو گیا ہو تو وہ روزانہ نماز فجر کے بعد طلوع آفتاب سے قبل تک تین سو اکہتر مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر تین تین بار درود پاک پڑھے پھر بارگاہ الٰہی میں اپنی مشکل کے حل کے لیے دُعا مانگے اکیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے انشاءاللہ تعالیٰ مشکل ضرور حل ہو جائے گی۔

## روزگار کے لیے

اگر کوئی بیروزگار ہو کوئی ذریعہ روزگار نہ ہو ملازمت کے حصول کا خواہاں ہو کہیں ملازمت نہ ملتی ہو تو چاہیئے کہ ہر نماز کے بعد یہ آیت مبارکہ پانچ سو مرتبہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھے۔ یَسْـَٔلُهٗ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ كُلَّ یَوْمٍ هُوَ فِیْ شَاْنٍ ۝ چالیس یوم تک بلاناغہ ہر نماز کے بعد پڑھے بفضل باری تعالیٰ ایک ہی چلہ میں روزگار کا کوئی نہ کوئی جائز ذریعہ حاصل ہو جائے گا کوئی ملازمت حسب منشا مل جائے گی۔ اللہ تعالیٰ رزق کی پریشانی دور فرمائے گا۔ رزق حلال میں خیر و برکت پیدا ہو گی اور روزی فراخ ہو جائے گی۔

## مقدمہ میں کامیابی کیلئے

اگر کسی کو ناحق جھوٹے مقدمہ میں ملوث کر دیا گیا ہو اور عدالت سے انصاف کی توقع نہ ہو تو چاہیے کہ جس پر جھوٹا مقدمہ قائم کیا گیا ہے وہ یا اُس کا کوئی قریبی ہر روز نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد سورۂ رحمٰن کی یہ آیات مبارکہ وَالسَّمَآءَ رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيزَانَ ۝ اَلَّا تَطْغَوْا فِى الْمِيزَانِ ۝ وَاَقِيمُوا الْوَزْنَ بِالْقِسْطِ وَلَا تُخْسِرُوا الْمِيزَانَ ۝ ایک سو اکیس مرتبہ پڑھے اول و آخر تین تین بار درود پاک پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے اور جس دن عدالت میں پیشی کی غرض سے حاضر ہو یہی آیات مبارکہ تین مرتبہ پڑھ کر جج یا قاضی کی طرف دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ جج انصاف سے کام لے گا ناانصافی نہ کرے گا مقدمے کا فیصلہ حق میں ہو جائے گا اور جھوٹے مقدمہ سے بریت ہو جائے گی۔

## قلب کی سختی دور کرنا

اگر کسی کا دل بہت زیادہ سخت ہو کسی پر رحم نہ آتا ہو سختی اور تشدد کو پسند کرتا ہو اور چاہتا ہو کہ اُس کے دل کی سختی دور ہو جائے دل میں اللہ تعالیٰ کا خوف پیدا ہو جائے قلب نرم ہو جائے تو وہ ہر نماز کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رُخ کھڑے ہو کر ایک سو مرتبہ یہ



آیت مبارکہ پڑھے وَلِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ جَنَّتٰنِ ۝ اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے چالیس یوم تک بلاناغہ ہر نماز کے بعد یہی عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کے قلب میں رقت پیدا ہو جائے گی اللہ تعالیٰ خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا دل کی سختی کو نرمی میں تبدیل فرما دے گا مگر شرط یہ ہے کہ خلوص نیت اور مکمل توجہ و یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔ اگر کوئی کسی دوسرے کے دل کی سختی کو دور کرنا چاہتا ہے تو وہ روزانہ باوضو حالت میں گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے یا شیرینی پر دم کرے پھر ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پوری طرح پڑھ کر دم کرے اور سخت دل والے کو کھلائے پلائے ہر روز اسی طرح کرے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے چند دنوں میں ہی مطلوبہ مقصد میں کامیابی کے آثار دکھائی دینا شروع ہوں گے اور دل میں نرمی پیدا ہو جائے گی دل میں اللہ تعالیٰ کا خوف پیدا ہو جائے گا۔

## سفر بحفاظت طے ہو

جو کوئی سفر پر جانے کی نیت رکھتا ہو اور اسے سفر کرتے ہوئے خطرہ محسوس ہوتا ہو تو وہ سفر پر جانے سے قبل باوضو حالت میں گیارہ سو مرتبہ یہ آیات مبارکہ پڑھے، رَبُّ الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبُّ الْمَغْرِبَيْنِ ۝ فَبِاَىِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگ کر سفر پر روانہ ہو جائے انشاءاللہ تعالیٰ سفر بخیر و عافیت طے ہوگا سفر کے دوران بھی بکثرت یہ آیات مبارکہ پڑھتا رہے اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا ہر قسم کا خوف و خطرہ اس کے دل سے دور فرما دے گا سفر میں جان و مال کی حفاظت رہے گی۔

## حاکم مہربان ہو جائے

ایسا ظالم حاکم جس کے سامنے جانے سے ہر کوئی گھبراتا ہو کہ کہیں وہ کوئی نقصان نہ پہنچا دے تو حاکم کے سامنے جانے سے پیشتر باوضو حالت میں پاک صاف کپڑے پہن کر قبلہ رُخ بیٹھ کر اکہتر مرتبہ یہ آیاتِ مبارکہ پڑھے وَيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ ............ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود پاک پڑھے پھر جب حاکم کے روبرو جائے تو یہی آیات مبارکہ پڑھتا ہوا جائے اور حاکم کی طرف منہ کر کے اس طرح سے اُس پر پھونک مارے کہ حاکم کی نظر نہ پڑے۔ بفضل باری تعالےٰ حاکم بہت ہی مہربانی سے پیش آئے گا اور اچھا سلوک کرے گا جو بھی جائز کام ہوگا اُس کے کرنے کا حکم صادر فرما دے گا۔

....



## تسخیر خلائق کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ لوگوں کے دلوں میں اس کی محبت پیدا ہو جائے جہاں بھی جائے لوگ اس کے ساتھ عزت، احترام اور محبت سے پیش آئیں تو وہ چاند کے مہینے کی پہلی جمعرات، جمعہ اور ہفتہ کے دن روزے رکھے اور ہر روز نماز فجر کے بعد تین مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرے اور ہاتھوں کو اپنے چہرے پر پھیرے انشاءاللہ تعالیٰ چشم خلائق میں مقبول و معزز و مقبول ہو جائے گا ہر کوئی اس کے ساتھ محبت و اخلاق سے بات کرے گا۔ اس کی بات توجہ اور محبت سے سنے گا جہاں بھی جائے گا لوگوں کے دلوں میں اپنے لیے محبت اور نیک جذبات پائے گا۔

## فقر و فاقہ دور ہو جائے

جو کوئی فقر و فاقہ کا شکار ہو غربت کے باعث سخت تنگی میں مبتلا ہو اور چاہتا ہو کہ غیب سے اس کی روزی میں وسعت کے اسباب پیدا ہو جائیں تو وہ ہر نماز کے بعد یہ آیات مبارکہ فِيْهِمَا مِنْ كُلِّ فَاكِهَةٍ زَوْجٰنِ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ مُتَّكِـِٕيْنَ عَلٰى فُرُشٍۭ بَطَآىِٕنُهَا مِنْ اِسْتَبْرَقٍ ؕ وَجَنَا الْجَنَّتَيْنِ دَانٍ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝

نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر سات سات مرتبہ درود پاک پڑھے اور پھر بارگاہِ الٰہی میں دُعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہی چلہ میں غربت و تنگدستی دور ہو جائے گی جو بھی جائز کاروبار کر رہا ہے اُس میں خیر و برکت پیدا ہو جائے گی۔

## قیدی کی رہائی کے لیے

اگر کسی کو ناحق قید میں ڈال دیا گیا ہو اور قیدی کی رہائی کی کوئی بھی صورت ممکن دکھائی نہ دیتی ہو تو چاہیے کہ روزانہ گیارہ مرتبہ سورہ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر اکسٹھ اکسٹھ بار یہ درود پاک پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلِ مَمْدُوْحٍ بِقَوْلِکَ وَاَشْرَفِ دَاعٍ لِلْاِعْتِصَامِ بِحَبْلِکَ وَخَاتِمِ اَنْبِیَآئِکَ وَرُسُلِکَ صَلٰوۃً تُبَلِّغُنَا فِی الدَّارَیْنِ عَمِیْمَ فَضْلِکَ وَ کَرَامَۃَ رِضْوَانِکَ وَوَصْلِکَ ....

..... انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد قیدی کی رہائی عمل میں آجائے گی پڑھنے کے بعد نہایت عجز و انکساری سے اللہ تعالیٰ کے حضور دُعا مانگے بفضل باری تعالیٰ جھوٹے مقدمہ سے خلاصی ہو گی اور قید سے رہائی مل جائے گی۔

---



## ادائیگی قرض کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ بیروزگار عالم غیب سے اس کے قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا فرما دے قرض خواہ اسے تنگ کرنا چھوڑ دیں قرض کی وجہ سے اُسے شرمندگی کا سامنا نہ کرنا پڑھے تو اُسے چاہیے کہ وہ روزانہ نماز فجر کے بعد چالیس یوم تک بلاناغہ تین مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھے اول و آخر یہ درود پاک پڑھے اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ صَلٰوتَکَ وَرَحْمَتَکَ وَبَرَکَاتِکَ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَاِمَامِ الْمُتَّقِیْنَ وَخَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ عَبْدِکَ وَرَسُوْلِکَ اِمَامِ الْخَیْرِ وَقَائِدِ الْخَیْرِ وَرَسُوْلِ الرَّحْمَۃِ ط اَللّٰھُمَّ ابْعَثْہُ الْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِیْ یَغْبِطُہٗ بِہِ الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ ط

اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لیے دُعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد قرض کی ادائیگی کے اسباب پردۂ غیب سے پیدا ہو جائیں گے اور قرض ادا ہو جائے گا۔

## اولادِ نرینہ کے لیے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اللہ تعالیٰ اُسے اولادِ نرینہ کی نعمت سے نوازے تو اُسے چاہیے کہ جب اُس کی بیوی کو حمل قرار پا جائے تو وہ

خود یا اس کی بیوی ہر نماز کے بعد یہ آیت مبارکہ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ کَالْفَخَّارِ ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے اول وآخر درود پاک پڑھے پھر بارگاہِ الٰہی میں اولادِ نرینہ کے لیے دُعا مانگے وضع حمل تک روزانہ ہر نماز کے بعد اسی طرح کرے بفضل باری تعالیٰ اولادِ نرینہ کی نعمت سے سرفراز ہوگا۔

## گھر کی حفاظت رہے

اگر کسی کو اپنے گھر میں چور ڈاکو وغیرہ کی آمد کا خطرہ محسوس ہوتا ہو یا آسیب کے داخل ہو جانے کا خوف ہو تو اُسے چاہیے کہ وہ روزانہ نماز مغرب یا نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں آیت مبارکہ یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۝ گھر کے ہر کونے میں اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھے اول و آخر میں تین بار درود پاک پڑھے چاروں کونوں میں باری باری پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ وہ گھر حفاظت میں رہے گا اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے کوئی بھی اس گھر کے اندر داخل ہو کر نقصان نہ پہنچا سکے گا اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔

## حاجت روائی کے لیے

ہر طرح کی جائز حاجت کے لیے جو کوئی ہر نماز کے بعد پانچ سو پچیس



مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پڑھے اور عشاء کی نماز کے بعد گیارہ سو مرتبہ پڑھے ہر دفعہ پڑھنے کے بعد یعنی ہر نماز کے بعد پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت کے حصول کے لیے دعا مانگے چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ چالیس دنوں کے اندر اندر حاجت روائی ہوگی اگر چند دنوں میں ہی مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو جائے تو پھر بھی چالیس یوم پورے کرے۔

## حاکم کی قربت حاصل کرنا

جو کوئی یہ چاہے کہ اُسے حاکم وقت کی قربت حاصل ہو جائے یا فلاں وزیر اس کے ساتھ اچھا سلوک کرے وہ جب بھی اس کے پاس جائے اُس کے ساتھ خصوصی شفقت والا برتاؤ کرے تو اُسے چاہیے کہ وہ جب بھی حاکم یا وزیر کے پاس جانا چاہیے تو تین مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھ کر جائے اور راستے میں بکثرت فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پڑھتا ہوا جائے اور تصور یہ کرے کہ حاکم کا دل اس کے لیے مسخر ہو جائے بفضل باری تعالیٰ جو چاہتا ہے وہی گا اس عمل کی ہر روز مداومت کرنے سے یعنی کثرت سے آیت مذکورہ پڑھنے اور اپنے مقصد کے لیے تصور کو مدنظر رکھ کر پڑھنے سے بہت جلد منشاء پوری ہو جاتی ہے۔

## زراعت میں ترقی کیلئے

اگر کسی کسان کی زمین پر فصل اچھی نہ ہوتی ہو یا کیڑے اور جانور وغیرہ فصل کو نقصان پہنچاتے ہوں جس کی وجہ سے فصل تباہ ہو جاتی ہو تو چاہیے کہ روزانہ نمازِ فجر کے بعد سورۂ رحمٰن کی آیات مبارکہ باوضو حالت میں وَالْاَرْضَ وَضَعَهَا لِلْاَنَامِ ۝ فِيْهَا فَاكِهَةٌ وَّالنَّخْلُ ذَاتُ الْاَكْمَامِ ۝ وَالْحَبُّ ذُو الْعَصْفِ وَالرَّيْحَانُ ۝ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ ..... اکیس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور کھیت کے چاروں کونوں میں پاکیزہ جگہ پر چھڑک دے انشاء اللہ تعالیٰ خوب اچھی فصل تیار ہو گی اگر کوئی پھلدار درخت ہے تو درخت کی جڑوں پر ڈال دے بفضل باری تعالیٰ درخت میں پہلے سے زیادہ پھل لگیں گے کھیتی ہر طرح کی آفات وغیرہ سے محفوظ رہے گی۔

## منصب حاصل کرنا

جو کوئی منتخب نمائندہ یہ چاہے کہ اُسے حکومت میں کوئی اہم منصب حاصل ہو جائے وزیر یا مشیر بن جائے تو وہ ہر نماز کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ نو سو مرتبہ آیت مبارکہ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ پڑھے اور اپنے مقصد کے حصول کے لیے



بارگاہِ الٰہی میں دُعا مانگے آیت مبارکہ پڑھتے ہوئے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درودِ پاک پڑھے چالیس یوم تک بلاناغہ اسی طرح عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور مقصد پورا ہو گا۔

## بلند مرتبہ کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اُسے بلند مرتبہ حاصل ہو جائے اللہ تعالیٰ اس کے قلب کو منور فرما دے تو اُسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد تین سو تیس مرتبہ یہ آیت مبارکہ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ۝ پڑھے اس کے بعد تین سو تیس مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ۔ اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے اس عمل کی مداومت کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ مدارج میں بلندی حاصل ہو گی اللہ تعالیٰ بلند مرتبہ پر فائز کرے گا اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا۔

## مطلوب کو تابع کرنا

اگر کوئی کسی کو اپنی محبت میں مبتلا کرنے کا خواہاں ہو تو چاہیے کہ وہ نصف شب کے وقت اُٹھ کر غسل یا وضو کرے پاک صاف لباس پہن کر خوشبو لگائے اور چھ رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن

پڑھے اگر سورۂ رحمٰن پوری یاد نہ ہو تو اس کی کم از کم سات آیات مبارکہ یاد کر کے پڑھ لے ویسے چاہیے کہ اس مقصد کے لیے سورۂ رحمٰن مکمل طور پر یاد کرے اچھی نیت اور نیک مقصد کی خاطر یہ عمل کرے ورنہ عمل فاسد ہو جائے گا نماز سے فارغ ہونے کے بعد ایک سو اکیس مرتبہ درود ابراہیمی پڑھے پھر ایک سو اکیس مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَاۗءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پڑھے اس کے بعد پھر ایک سو اکیس مرتبہ درود ابراہیمی پڑھے اور مطلوب کا تصور کرتے ہوئے دعا مانگے تصور یہ کرے کہ مطلوب اس کی طرف کھینچا چلا آ رہا ہے مطلوب کا دل اس کی طرف راغب ہو رہا ہے اور اس کے دل میں اس کی محبت پیدا ہو رہی ہے چالیس یوم یا اکیس یوم تک یہ عمل بلاناغہ کرے انشاءاللہ تعالیٰ ضرور مراد پوری ہو جائے گی مطلوب اس کی محبت میں رفتہ و فریفتہ ہو جائے گا اور اس کے دل میں اس کی محبت پیدا ہو جائیگی۔

## بُرے ہمسائے کے شر سے بچاؤ

اگر کسی کا ہمسائے بہت زیادہ تنگ کرتا ہو بات بات پر جھگڑتا ہو اور بلاوجہ شرارت کرتا ہو جس کی وجہ سے بہت پریشانی پیدا ہو گئی ہو خاموش رہنے اور سمجھانے پر بھی ہمسایہ باز نہ آتا ہو اور زبان درازی کرتا ہو تو چاہیے کہ چالیس یوم تک بلاناغہ اس مقصد کی خاطر کہ ہمسائے کی زبان بندی ہو جائے نماز فجر کے بعد اور نماز عشاء کے



بعد باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۂ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ جب رَبُّ الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبُّ الْمَغْرِبَيْنِ پر پہنچے تو اس آیۃ مبارکہ کو سات بار تکرار کرے پھر سورۂ رحمٰن اسی طرح سات بار پڑھے اول و آخر سات سات بار درود پاک پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاءاللہ تعالیٰ ہمسائے کے شر سے بچا رہے گا ہمسایہ زبان درازی نہ کرے گا۔

## حاکم کا خوف دور کرنا

اگر کسی کو حاکم کا خوف ہو یا اپنے دشمن کا خوف ہو اور یہ خوف کسی طرح زائل نہ ہوتا ہو تو چاہیے کہ ظہر کی نماز کے بعد روزانہ چار سو پچاس مرتبہ یہ آیت مبارکہ تَبٰرَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ پڑھے اول و آخر درود شریف پڑھے پھر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے چالیس دن تک روزانہ بلاناغہ نماز ظہر کے بعد اسی طرح کرے بفضل باری تعالیٰ حاکم کا خوف دل سے دور ہو جائے گا حاکم کسی قسم کا نقصان نہ پہنچائے گا اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا اگر کوئی حاسد یا بدخواہ اس کے خلاف حاکم کے کان بھرتا ہے تو اُسے اپنے مقصد میں ناکامی ہوگی اور وہ شرمسار ہو جائے گا۔

## چور جلد پکڑا جائے

اگر کسی کی خدانخواستہ چوری ہوگئی ہو اور چور کے بارے میں کچھ معلوم نہ ہوتا ہو تو چاہیے کہ ہر جمعرات کی شب نماز عشاء کے بعد ایک ہزار مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن پڑھے تین، پانچ یا سات جمعرات بعد نماز عشاء اسی تعداد کے مطابق پڑھے اور بارگاہِ الٰہی میں دُعا مانگے پھر باوضو حالت میں جب سونے کے لیے بستر پر لیٹے تو بکثرت اسی آیت مبارکہ کا ورد کرتا ہوا سو جائے انشاء اللہ تعالےٰ بہت جلد چور پکڑا جائے گا اور اس کے بارے میں اچھی طرح معلوم ہو جائے گا کہ وہ کون ہے اور اس وقت کہاں پر ہے۔

## شکر گذاری کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اُسے شکر گذار بندہ بننے کی توفیق عطا فرمائے ہر حالت میں وہ اللہ تعالیٰ کی رضا پر راضی رہے تو اُسے چاہیے کہ وہ بکثرت آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ کا ورد کرتا رہے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کے دل میں عجز و انکساری پیدا ہو جائے گی اور وہ اللہ تعالیٰ کے شکر گذار بندوں کی صف میں شامل ہو جائے گا۔



## قیدی کی رہائی کے لیے

جس کسی کو بے گناہ قید میں ڈال دیا گیا ہو تو چاہیے کہ اُس کے عزیز یا بہی خواہ طاق تعداد میں باوضو حالت میں ایک جگہ پر بیٹھیں اور ایک ہی جلسہ میں تین سو مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھیں اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک پڑھیں سورۂ رحمٰن پڑھنے کے بعد گیارہ سو مرتبہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن پڑھیں اور بارگاہ الٰہی میں خلوص نیت سے دُعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ قیدی کی رہائی کے بہت جلد اسباب پیدا ہو جائیں گے اور قیدی قید سے جلد ہی رہا ہو جائے گا۔

## حسب منشاء شادی کیلئے

اگر کوئی یہ چاہے کہ اس کی شادی اس کی مرضی کی جگہ پر ہو جائے تو اُسے چاہیے کہ وہ روزانہ نماز فجر کے بعد ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن اس طرح سے پڑھے کہ جب فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پر پہنچے تو اس آیت مبارکہ کو گیارہ مرتبہ پڑھے اور پھر اول سے شروع کرے اور ایک کے بعد جب پھر دوسری جگہ پر یہ آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰن پر پہنچے تو پھر گیارہ مرتبہ اس آیت کو پڑھے اور اول سے شروع کرتے ہوئے اسی طرح آگے پڑھتا جائے جب

جب سورۂ رحمٰن اس طریقے سے پوری پڑھ لے تو اللہ تعالےٰ سے دُعا مانگے اول و آخر درود پاک پڑھے چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے انشاءاللہ تعالیٰ ضرور حاجت پوری ہوگی اور بہت جلد حسب منشا جگہہ پر شادی طے ہو جائے گی مگر ضروری ہے کہ جائز اور نیک مقصد کے لیے یہ عمل کیا جائے انشاءاللہ تعالیٰ جلد فائدہ ہوتا ہے۔

## اضطراب قلب دور کرنا

اگر کوئی کسی ایسی مشکل میں پڑ گیا ہو کہ جس کی وجہ سے دن بدن پریشانی بڑھتی جا رہی ہو اضطراب اور بے چینی کی وجہ سے کسی بھی کام میں دل نہ لگتا ہو قلب مطمئن نہ ہوتا ہو تو چاہیے کہ روزانہ نماز عشاء کے بعد سونے سے قبل باوضو حالت میں تین مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھے اول و آخر اکیس اکیس بار درود پاک پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگ کر داہنی کروٹ ہو کر سو جائے۔ انشاءاللہ سکون سے نیند آئے گی پھر جب نماز فجر کے لیے اُٹھے تو نماز فجر کی ادائیگی کے بعد بھی اسی طرح تین مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھے اول و آخر درود پاک پڑھے اور بارگاہ الٰہی میں دُعا مانگے چند یوم تک روزانہ اسی طرح کرے لبفضل باری تعالیٰ پریشانی بھی دور ہو جائے گی اور قلب کا اضطراب اور بے چینی بھی ختم ہو جائے گی اور طبیعت میں سکون پیدا ہو جائیگا۔



## بھاگا ہوا واپس آئے

اگر کسی کا لڑکا یا غلام یا کوئی عزیز بھاگ گیا ہو اور اس کے بارے میں کچھ معلوم نہ ہوتا ہو تو وہ کہاں پر ہے تو چاہیے کہ روزانہ نماز عصر کے بعد قبلہ رُخ بیٹھ کر سورہ رحمٰن پڑھنا شروع کرے اور جب اس آیت مبارکہ یَطُوْفُوْنَ بَیْنَهَا وَبَیْنَ حَمِیْمٍ اٰنٍ ۝ پر پہنچے تو آیت مبارکہ ایک سو اکیس مرتبہ پڑھے اور سورہ مکمل کرے اس آیت کو پڑھتے ہوئے بھاگے ہوئے کی واپسی کا تصور کرے۔ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے بھاگا ہوا جہاں پر بھی ہوگا انشاءاللہ تعالیٰ وہاں سے آگے نہ بڑھ سکے گا سات، گیارہ یا اکیس یوم تک بلاناغہ روزانہ بعد نماز عصر یہ عمل کرے لبفضل باری تعالیٰ بھاگا ہوا بہت جلد واپس آنے پر مجبور ہو جائے گا۔